چچا دیواروں سے ٹکریں مار رہے تھے ماں گم سم اور باپ ساکت تھا دونو کی آنکھیں اس بارہ سال کے مہمان بچہ پر لگی ہوئی تھیں جسکو اپنا سب کچھ سمجھتے تھے۔ وہ گھر کی ملکیت تھا جسکے نام سے گھبراتے تھے وہ آسودہ حال اٹل اور جس کا نام تک لینا گوارا نہ تھا اسکی طاقت لازوال تھی۔

دفعتہً ظہیر نے آنکھ کھولی پھول سا چہرہ کمہلا چکا تھا زبان اور ہونٹ خشک تھے ہاتھ پاؤں کی طاقت سلب ہو چکی تھی اور جس پر ہزاروں روپیہ حالی خوشیوں کے واسطے قربان ہو رہا تھا وہ پانی کے ایک گھونٹ کا محتاج ہو رہا تھا۔ ہکلاتی زبان سے کہا مگر موت میں کے وہم و گمان میں بھی نہ تھی جو کب نہ سمجھ سکے اس وقت ظہیر نے حسرت بھری نظروں سے ماں کو دیکھا آنسو بہہ رہے تھے زبان باہر نکال کر ماں کو دکھائی اور بہ مشکل ہاتھ اُٹھا کر جوڑے اور پانی مانگا ماں بیتاب ہو گئی اسکے ہاتھوں کو بوسہ دیا اسکے آنسو اپنے ہاتھ سے پونچھے کہا۔

"میں اپنے لال کے لئے پانی لائی"

ماں پانی لینے گئی مگر اسکے منہ موڑتے ہی ظہیر کو ہچکی آئی اور وہ پانی کو ترستا حسرت کو کچھ کرتا دنیا سے رخصت ہو گیا

ظہیر کی موت سے ان لوگوں کا کیا حشر ہوا ظاہر ہے دنیا آنکھوں میں اندھیر تھی ماں اور باپ دو لوگ سر پھوڑ رہے تھے لیکن ظہیر کی موت آنکھ سے سبق دے گئی

ہر حالت میں تغیر اور ہر صورت میں انقلاب انسانی زندگی کا لازمہ ہے
موت سر پر کھڑی ہے زندگی کے فانی تعلقات کو آنا فانا ختم کر دیگی
تمول میں افلاس صحت میں علالت جوانی میں بڑھاپا اور زندگی میں
موت سے غافل ہونا شیوۂ انسانیت نہیں۔
اے انسان کس تنے پر پھولا اور کس ہستی پر پھولا تیری طاقت
ختم ہونے والی اور تیری زندگی مٹ جانے والی ابدی طاقت اور ازلی
زندگی اس ہی ایک ہستی کی ہے جو سب سے بہتر اور سب سے طاقتور ہے۔

## پیر کی موت

رسی ہنی دیوتا اوتار، ولی ی پیر پیمبر، دنیا ان پاک نفوس سے کبھی خالی
نہ رہی اور جب تک ہے رہیگی بھی نہیں مسلمانوں کا عقیدہ ہے، کہ
پیغمبری ختم ہوگئی، یعنی وحی کا آنا بند ہوگیا مگر بعد آخر الزمان کے بعد وہ
نیک بندے یقیناً آتے رہے اور چلے گئے جو رسول تو نہ تھے مگر عاشق
رسول بلکہ فنافی الرسول، لیکن زندگی کے شیدا، لذتوں کے عاشق،
عیش کے دلدادہ، ان سے بہت بڑھے ہوئے تھے، وہ دس تھے تو یہ
دس لاکھ بلکہ دس کروڑ، خواہش زر کاروباری کا لازمی نتیجہ تھی حصول
مقاصد کا بہترین ذریعہ لباس فقر، نتیجہ یہ ہوا، اور کچھ غلط نہ ہوا کہ کھوٹے

اور کھرے بد اور نیک جھوٹے اور سچے بُرے اور اچھے خلط ملط ہو کر سب
ایک ہو گئے لیکن اٹھارہویں صدی کے وسط میں جلال شاہ خاک
حسین آباد سے ایک ایسا شخص اُٹھا جس نے دنیا کو دکھا دیا کہ شریعت اور
طریقت تصوف اور توحید عشق اور محبت مجازی اور حقیقی اگر نیت بخیر
اور ایمان سالم ہے تو سب ایک ہیں یہ پیچیدار گھاٹیاں خطرناک مسافت
کٹھن منزلیں فقط دیکھنے میں ٹیڑھی اور پیچیدہ ہی ہیں ورنہ منزل مقصود
ایک ہے اس سے آسان وہ اس سے بشرطیکہ عزم مصمم ہمت پوری
دل صاف اور خیال پاک ہو۔

شریعت اس سے انکار نہیں کر سکتی کہ ایک اس واحد کی کوشش
اور وہ کوشش جس میں کوئی ہاتھ بٹانے والا نہیں اسی کامیاب ہوئی
کہ آج صرف ہندوستان میں سات کروڑ کے قریب انسان اس کا
کلمہ پڑھ رہے ہیں یہ اس سے گریز ہو سکتا ہے کہ اب ہر صوبہ ہر شہر ہر گاؤں
مختصر یہ کہ ہر گھر میں ایک لیڈر بڑی بڑی مونچھوں والا لمبی ڈاڑھی
والا ماتھے پر گٹّے والا ڈھیلے ڈھالے کرتے والا موجود ہے مگر

آج کل وہ جنہیں اسلام کا دعویٰ ہے کمال — دیکھتا ہوں میں اسی ذوق پہ انکا احوال
جس طرح برکہ پھنسا دینے کو بے دینوں کے — نقل کرتا ہو مسلمانوں کی کافر افعال

بہر حال جلال شاہ وہ شخص تھا کہ مسلمان اس پر ہنستے اور وہ ان پر روتا

تعلیم یافتہ اس کا مضحکہ اڑاتے اور وہ ان کو دعا دیتا دوست دشمن
مرید الکتنی اسکی نگاہ میں سب ایک تھے بے نفس انسان اور بے پتہ کا
آدمی تھا کہ حاسد جل جل کر اور کڑھن کڑھن کر مجھ پر گالیاں دیتے بُرا بھلا کہتے
توہین کرتے تحقیر کرتے مرید ہنس ہنس کر اور کھل کھل کر ہاتھ چومتے پاؤں
چومتے خدمت کرتے اطاعت کرتے مگر نہ اس سے تیوری پر بل آیا نہ
اس سے چہرہ پر تارگی

جلال شاہ کے پیر مولانا معصوم اللہ شاہ رحمۃ اللہ علیہ قندھاری تھے ان کے
وصال کے بعد خلیفہ اول جلال شاہ ہوئے اور حق الامر یہ ہے کہ گو بہت سے
باکمال عقیدت مند مولانا کے موجود تھے اور خلافت کی اہلیت رکھتے تھے
مگر جلال شاہ کو کوئی نہ پوچھ سکتا تھا۔

شروع ہی سے جلال شاہ کو ظاہری ٹیپ ٹاپ اور تزک احتشام سے قطعی
نفرت تھی وہ نہ خلافت کے خواہشمند تھے نہ اختیارات کے بھوکے انہوں نے
صاف کہہ دیا کہ مجھ کو نہ اس مسند کی ضرورت ہے نہ اس طمطراق کی حاجت
خود ہی مرید ہوں دوسروں کو کیا مرید کروں گا ایک گوشہ میں بیٹھ کر
اللہ اللہ کرنا ہے دوگز زمین دیدو یہی زندہ کو کافی اور مردہ کو بہت
ہوگی مگر خود جلال شاہ کے ہمعصر مولانا کے شاگرد رشید اس پر رضامند
نہ ہوئے کہ جلال شاہ کہاں موجود گی میں پیر کی تسبیح اپنے گلے میں ڈال لیں

اس اصرار نے جلال شاہ کو مجبور کر دیا اور خانقاہ حسین آباد سے جلال شاہ کے فیض کا ایسا دریا بہا کہ مسلمان ہی نہیں دنیا سیراب ہو گئی۔

مریدوں کی تعداد تیس چالیس ہزار سے زیادہ ہو گی اور معمولی نہیں بڑے بڑے عالم زاہد امیر رئیس مگر سب کو یہ ہی ارمان رہا کہ کبھی کسی خدمت کا حکم ہو اور تعمیل کریں شاہ صاحب محروسے گھر بھا بیوی تھیں بچے تھے بیٹیاں تھیں بہویں تھیں دنیا کی ضرورتیں جیسی انسانی زندگی کے ساتھ ہوتی ہیں انکی بھی تھیں مگر دو موروثی کھیتوں کی پیداوار انکی آمدنی کا ذریعہ اور زندگی کی کل کائنات تھی سکڑوں ہزاروں روپیہ کی سوغاتیں مرید لاتے اور گھر میں پہنچاتے مگر انکو کانوں کان بھی خبر نہ ہوتی وہی ایک وقت جو کی روٹی اور دو مرچ کی چٹنی انکی غذا گاڑھے کا ایک کرتہ اور نیلا تہمد ان کا لباس ایک ٹوپی ایک مسواک ایک بوریا انکی جائداد تھی صبح کی نماز سے فرصت پاکر حجرہ میں چلے جاتے اور دوپہر تک اوراد و وظائف میں مصروف رہتے ظہر کے واسطے فقرائی مریدوں کا مجمع رہتا کا منتظر رہتا نماز کے بعد ان سے بات چیت کرتے اور عصر کے بعد کلام اللہ لیے بیٹھتے مغرب سے فرصت ہوئی تو گھر میں گئے عشا تک ٹھہرے پھر باہر آئے کتاب پڑھی اور جنگل میں نکل گئے اس وقت خاص خاص مرید ساتھ ہوتے اور فیض صحبت سے مستفیض ہوتے عام طور پر

لوگوں کو ساتھ چلنے کی اجازت نہ تھی گیتی کے دو چار گنے چنے آدمی خدمت میں حاضر رہتے تھے اور یہ وہ لوگ تھے جنکی ایک نظر انسان کو پارس بنا دے۔

اسوۂ حسنہ جس کا حکم مسلمانوں کو کلام اللہ نے دیا اور جس کا اسلام مسلمانوں سے متوقع ہے شاہ صاحب کے ہر فعل سے ہر قول سے زندگی کے ہر شائبہ سے رفتار کی ہر جھلک سے گفتار کی ہر ادا سے ٹپک رہا تھا وہ بظاہر زندہ تھے چلتے تھے پھرتے تھے کھاتے تھے پیتے تھے اور دنیا کے تمام کام انجام دیتے تھے مگر فنافی الرسول تھے سونے میں اٹھنے میں بیٹھنے میں لیٹنے میں کھانے میں پینے میں کوئی لمحہ ایسا نہ تھا کہ انکی زبان اس ذکر سے خالی رہتی ہو بعض دنیا دار علماء نے جنکی دکانیں اچھی طرح نہ چلتی تھیں انکو مدعتی کا لقب مشرک کا خطاب کافر کا اعزاز عطا فرما دیا تھا اور بادی النظر میں ان بیچاروں کے یہ عذرات کچھ بیجا بھی نہ تھے دنیا بھر کے جتن کر ڈالے کتابیں لکھیں رسالے لکھے وعظ کہے تلقین کی انجمنیں تیار کیں مسجد مدرسے کنوئیں خانقاہیں سب ہی چیزوں کے بنوانے کا اعلان کیا حج کی تیاری کی تہجد خانوں کی ساڑھ ڈالی مگر وہ بات نصیب نہ ہوئی جب تک ایک بیوقوف بھی دنیا میں موجود ہے عقلمند بھوکا نہیں مر سکتا کامیاب مسرور ہوئے اور بہت سے بندگان خدا ان کے

ڈھنگ پر آ گئے لیکن جو بات شاہ صاحب کے ہاں تھی وہ نہ میسر ہوئی نہ ہو سکتی تھی باوجود اس کینہ و کاوش بغض و عداوت کے کہ مولوی آپ کے برخلاف ہمیشہ زہر اگلتے رہے انہوں نے کبھی ان میں سے کسی کے برخلاف ایک لفظ تک نہ کہا اور ان کے حق میں دعا خیر کی۔

مرید انکے عاشق زار تھے اور وہ دوسری دھن میں مست تھے علائق دنیوی اگر سنت رسول نہ ہوتے تو انکو بال بچوں کی بھی زیادہ پروا نہ تھی اور گو انکی طبیعت اس طرف کچھ زیادہ لگاؤ نہ رکھتی تھی مگر محبوب کا فعل تھا اور مطلوب کا ارشاد اس کو بھی سر آنکھوں پر رکھا۔ دس برس کی عمر سے پینسٹھ برس کی عمر تک تقریباً پچاس سال شاہ صاحب کی زندگی خلق اللہ کے واسطے اسلام کا ایک قابل تقلید نمونہ رہی اور اس عرصہ میں انہوں نے دکھا دیا کہ مسلمانوں کو کس طرح زندہ رہنا چاہئے اور خدا کی رضامندی کیونکر حاصل ہو سکتی ہے۔

آخر عمر رو بہ انحطاط ہوئی اور گو قوی ہیکل آدمی تھے اعصاب میں کسی قسم کا فتور یا طاقت جسمانی میں کوئی نقص نہ تھا مگر بڑھاپا شروع ہوتے ہی ضیق النفس کا مرض بری طرح ہاتھ دھو کر پیچھے پڑا ابتدائی حالت میں تکلیف کو زیادہ محسوس نہ کیا استعمال میں فرق آنے نہ دیا مرض کی طرف توجہ ہوئی نہیں یہ لاپروائی شاہ صاحب کے واسطے اچھی نہ ہوئی اور اندر ہی اندر

بیماری ترقی کرتی گئی نوبت یہاں تک پہنچی کہ ایک نوالہ بھی حلق سے
اتر جاتا تو سانس کا لینا دوبھر ہو جاتا لا محالہ کھانے کی طرف رغبت بہت
کم رہی اور دن رات کے چوبیس گھنٹوں میں صرف آدھ سیر چھوکا آٹا معمول
رہا مگر پھر بھی بھوک اضطراری تھی اور حیات انسانی کا لوازمہ عصر کو نہیں
عشا کو رات کو نہیں صبح کو لگتی اور مجبور دو چار نوالے جس طرح بھی ہوتا
کھاتے لیکن روٹی تیر کی طرح لگتی اور پانی چھریوں کی طرح گھستا سانس لینا
مصیبت ہو جاتا اور سینہ کی یہ کیفیت ہو جاتی گویا کوئی تیر جا تو سے
کھرچ رہا ہے ۔ یہ حالت شاید تین مہینہ تک رہی اور اب شاہ صاحب
کو اپنی زندگی سے قطعی مایوسی ہو گئی وہ مرنے کے واسطے ہر وقت تیار
تھے موت کو یقینی سمجھتے تھے اور جانتے تھے کہ اسکا کوئی وقت مقرر نہیں
یہ علم انسان کو نہیں دیا گیا مگر اس حالت نے اچھی طرح یقین دلا دیا
کہ اور چند روز کی ہوا کھا لوں وہ وقت قریب آگیا ہے کہ دنیا سے
رخصت ہو کر خدا کے حضور میں حاضر ہوں ۔

شاہ صاحب کی خبر علالت اور مرض الموت ایسی چیز نہ تھی کہ چھپی رہتی
اور ظاہر ہو جاتی تو معمولی بات ہو کر ختم ہو جاتی مریدوں کی تعداد اتنی
معقول شہرت اس قدر عام ہر دلعزیزی ایسی زیادہ حلق اسا اثر رہا ہوا اکیسا
یہ کچھ مرید کیا اور غیر مرید کیا ہر شخص شاہ صاحب کا عاشق تھا جن لوگوں نے

ایسی نفسانیت اور دنیا داری کی وجہ سے ہمیشہ عداوت رکھی وہ بھی ظاہر
نہیں تو دل میں انکی عظمت کے معترف اور خلوص کے مداح تھے۔

اب شاہ صاحب کو اٹھنا بیٹھنا دشوار ہو گیا اور رفتہ رفتہ یہاں تک
نوبت پہنچی کہ رفع ضروریات کے واسطے بھی خود نہ جا سکتے تھے اس حالت
میں مریدوں کا مجمع ہر لمحہ انکی خدمت میں حاضر رہتا تھا اور ان آخری دنوں میں
شاہ صاحب انکو بہت طبیعت ٹھیک ہوئی نصیحت فرماتے رہتے ایک روز
آدھی رات کے وقت طبیعت کو زیادہ گرانی ہوئی تمام مرید بھی سب حاضر تھے
کہ شاہ صاحب نے اپنی موت کے متعلق اس طرح گفتگو کی۔

مذہباً موت کی تمنا جائز نہیں اس لئے میں ہرگز موت کا متمنی نہیں مگر موت تو
حاصل ہونا مسلمان کی نشانی ہے اس لئے ہمیں چاہئے کہ موت کو یاد رکھا اور ہر
وقت اسکے لئے تیار رہا یہی تھی وہ تیاری جسنے دنیا اور دنیا کے فانی دلکش
میری نگاہ میں ہیچ کر دئیے اور میرا مقصد کسی طرح منزل مقصود تک پہنچا رہا
پھر بھی کون کہہ سکتا ہے کہ کیا ہوا اور کیا ہوگا۔ دنیا کا قیام قریب ختم ہو گیا
اور اب دوسرا سفر شروع ہوتا ہے یہ ہے وہ سفر جسکی ہر منزل کٹھن اور ہر قدم خوفناک
لوگ سمجھتے ہیں کہ موت انسانی زندگی کو ختم کر گئی مگر نہیں بات یہ نہیں ہے
موت کہتے ہیں انتقال کو یعنی تبدیل ہو جانا روح کا ایک جگہ سے تبدیل ہو کر
دوسری جگہ چلی گئی درحقیقت اسلام نے روح کا مسئلہ اسی طرح حل نہیں کیا

اور یہ ایک زبردست مصلحت تھی اور صرف حکم رب بتادیا مگر جہاں تک
اسلام سے ہماری سمجھہ کے لائق اسکی تصریح کی وہ یہ ہی ہے کہ روح ایک
جسم کو چھوڑکر دوسری ہئیت اختیار کرلیتی ہو اس کے معنی یہ نہیں ہیں
کہ زندگی ختم ہو گئی اگر ایسا ہو تو موت سے بہتر اور اچھی تو کوئی چیز ہو ہی
نہیں سکتی کہ سب عذابوں سے چھٹوادے۔ موت ہادم اللذات ہے اور
ان تعلقات کا خاتمہ کردیتی ہو جو یہاں ہمنے اپنی ذات کے ساتھ پیدا
کرلئے اور جو درحقیقت مستقل نہیں بلکہ ہماری زندگی تک یا اپنے وجود
تک کے تھے یہ تبدیلی یا انتقال موت سے ظہور پذیر ہوتا ہو۔ یونہچاتا ہی
ہمکو اس مقام پر جہاں اس زندگی کے اعمال وافعال کی جوابدہی اور بازپرس
ہے اور اسوقت تک صرف دو باتیں ہمارے سامنے ہوتی ہیں حقوق اللہ
اور حقوق العباد مگر سمجھنے کی بات یہ ہو کہ حقوق اللہ کے احکام صرف
حقوق العباد کی ادائگی کے واسطے مقرر کئے گئے ہیں جبتک کسی حاکم کا
ڈر نہ ہو رعیت باہمی سلوک اور اطمینان سے زندگی بسر نہیں کرسکتی
مذہبی قانون کا منشا صرف یہی ہے کہ مظلوم ظالم کے ظلم سے کمزور طاقتوروں
کی طاقت سے محفوظ رہیں دنیوی قانون تمکو چوری دغا مکر فریب سے
روکتا ہے اور قدرت کا قانون ہمسے کچھ اور توقع رکھتا ہو تم ہی جیسے
ہزارہا بندگان خدا جنکے ہاتھ پاؤں آنکھ ناک تمسے بھی بہتر ہیں بدتریں

زندگی بسر کر رہے ہیں اور تمہاری ہمدردی کے محتاج ہیں۔ رانڈیں جو پردہ
کی بیٹھنے والیاں ہیں معصوم بچوں کو کلیجہ سے لگا کر سنسان وقت میں
بھوکی پیاسی خاموش پڑ رہتی ہیں اور یہ وہ وقت ہوتا ہے جب تم اپنا
اور اپنے بچوں کا پیٹ بھر کر اچھی طرح خود کھا کر انکو کھلا پلا کر اپنے ہنستے
بولتے ہو کھیلتے کودتے ہو اور ایک لمحہ کو بھی اس بدنصیب کا خیال نہیں کیا
کرتے جسکا یتیم بچہ وہ وقت کے ہاتھ سے ماں کی گود میں ٹرامٹر مٹر اس کا
منھ تک رہا ہو اسکے سر پر وارث نہیں ہے جو اسکو کما کر کھلائے ہاں قدرت
نے اسکے حقوق اسوقت جب موت نے اسکو بیکس کر دیا تم پر مقرر کئے
اور یہی بہت بڑا حقوق العباد ہے۔ اپاہج بیکس حاجتمند جنکا دینے والا
سوا خدا کی پاک ذات کے کوئی نہیں کہاں سے اپنی ضرورتیں پوری
کریں خدا انکو خود آکر دینے سے رہا تمکو جو کچھ دیا ہے اس میں انکا حصہ
بھی شامل ہے نہیں دیتے خود کھاتے ہو غصب کرتے ہو ظلم کرتے ہو اور حقوق العباد
میں مبتلا ہوتے ہو۔ یہ ہیں وہ جرم جنکی بازپرس ہوتی ہے اور جنکی وجہ سے
میرا تمام اعمالنامہ سیاہ ہے میں کہنے کو کہہ رہا ہوں کہ موت کے واسطے
تیار تھا مگر غلط کہہ رہا ہوں ایک کام بھی ایسا نہ کیا جو گناہوں کا کفارہ ہو جاتا
امام حسن بصری رحمۃ اللہ علیہ نے موت سے کچھ پہلے فرمایا تھا کہ ستر برس
زندہ رہا اگر دن رات میں ایک ایک گناہ بھی سرزد ہوا تو کتنے ہزار گناہ لیکر

حاضر ہونگا اس خیال کے آتے ہی ایک چیخ ماری اور گر پڑے موت اب ان گناہوں کا پردہ کھولے گی اور بتا دیگی کہ نہ وہ لذتیں رہنے والی تھیں نہ وہ وقت ہاں انکی یادگار ان کا ثمرہ اب خدا کے حضور میں حاضر ہو کر بھگتنا ہے تم لوگ میری عقیدت کا یقین کر رہے ہو اور سمجھتے ہو کہ میں بہت نیک آدمی تھا مگر میں ہی جانتا ہوں کہ گناہوں کی کیسی بھاری گٹھری میرے سر پر ہے وہ دربار بڑا ہے اور وہ شہنشاہ زبردست اور باوجود رحیم و کریم ہونیکے علی مرتضیٰ کے الفاظ یہ تھے۔

جا رہا ہوں جو صاحب عرش عظیم ہے شاید وہ بخشدے کہ غفور الرحیم ہے

بتاؤ اب میں کس گنتی میں ہوں۔

# بچوں والی بیوہ کی موت

سلطان دلہن جسکا اصلی نام سعید بانو تھا ان بیویوں سے ہوئی بیٹیوں میں سے بیٹی ہو دمیں سے تھی جسکی نظیر اب تو کیا اسوقت بھی مشکل سے ملتی تھی نسوانی جا جو مسلمانوں کا ایمان اور عورت کا زیور ہے قدرت نے اسمیں کوٹ کوٹ کر بھر دی تھی بزرگوں کی اطاعت ساس سسروں کا ادب چھوٹوں کا لحاظ کردوں سے ہمدردی زبانی ڈھکوسلا اور اخباری شور سال ہی نہیں عملی طور پر ظاہر تھی شوہر برابر کا شریک نہیں سر کا سرتاج

اور ساس نندیں ماؤں کی جوتی نہیں سر کا سرپوش تھیں یہ وہ جوہر تھے
جو ماں کے دودھ کے ساتھ گھٹی میں پڑے اور سعیدہ بانو جہیز میں میکے سے
لیکر آئی گو زمانہ کی ہوا کے ساتھ چلنے والی دو چار نقدریاں یہاں بھی
موجود تھیں مگر پکا رنگ انکی صحبت سے چھوٹنے والا نہ تھا سعیدہ بانو وہ
عورت کہ دنیا ادہر کی اُدہر ہو جائے اور اسکی نماز قضا نہ ہو ٹھیک
مغرب کے وقت بارہ موسم سدا کیا جانے شروع شروع میں سلطان مرزا
کو بھی یہ شوق اور گھونگٹ کی نئی دلہن طبیعت پر زور ڈال کر رہ گئی کچھ
نکتہ چینی پر جس ہوا خاموش رہا بات کم کی مگر خیالات جو پرورش
پاتے پاتے راسخ ہو چکے تھے اب کہاں مٹتے اس پہ شوہر کی فرماں برداری
ایسی کی کہ چند ہی روز میں سلطان اسکے بارے میں دم بدم کرنے لگا۔
سعیدہ بانو گرچہ بڑے باپ کی بیٹی تھی (دادا صدر الصدور اور ڈپٹی ہو
کا سررشتہ دار) پہلوٹھی کی بچی اور اکلوتی اللہ آمین سے ملی ناز و نعم میں بڑی
مگر الفت و محبت ماتا اور جوش کسی چیز نے اسکو مستقل سے بیہوش نہ کیا
شوہر کی اطاعت ساس نندوں کی خدمت سے ساری سسرال گرویدہ
ہوگئی سلطان کی ترقی تحصیلداری پر ہوئی تو نہ جامہ سے باہر ہوئی نہ خاکساری
میں فرق آیا منکسر مزاج کی تھی اب بھی رہی اور ہمدردی جو شیوہ تھا
ہر وقت بھی اسکے ہاتھ سے نہ گئی۔

کہنے کو تو اولاد مفلس کے ہاں مصیبت اور مالدار کے ہاں نعمت ہی مگر
سب کہنے ہی کی باتیں ہیں غریب کی ماسا امیر سے کم نہیں ہوتی ہاں
امیر کے ہاں چاؤ چوچلے ارماں پورے ہوتے ہیں غریب دل مسوس کر
رہ جاتا ہی بانو اس نعمت سے کیوں محروم رہتی خدا اس سے راضی خلق خدا
اس سے خوش دس سال کے اندر تابڑ توڑ چھ بچے ہوئے۔ اوپر تلے
کے بہن بھائی برابر کے لڑکے برابر کی لڑکیاں دن بھر وہ غل مچتا کہ
کان پڑی آواز نہ سنائی دیتی اب اسکو چاہیے ماں کی سرست سمجھو یا باپ کا
خوف کہ اسکے سامنے تو ذرا امن ہو جاتا مگر اسنے باہر قدم رکھا اور پھر
وہی کچہریاں لگنی شروع ہوئیں بساہوا رما نہ تحصیلداری کا گھر خیالات
کی اچھی دل کی فراخ سو سو ترکاری اور سیروں مٹھائی پڑوسیوں تک کو
بانٹ دیتی کپڑا لتہ کھانا پانا فرش فروش حیثیت اول تو بابو ہی کا خاصہ
معقول تھا اور پھر سلطان کا شوق تو اس درجہ بڑھا ہوا کہ جب بازار گیا
کبھی خالی ہاتھ آیا ہی نہیں سو پچاس کا سامان لے ہی کر گھر میں گھستا میں قیمت
انگوٹھیاں اعلی درجہ کے ریشمیں کپڑے ایرانی قالین الواع و اقسام کی
میز کرسیاں غرض جتنا ساماں ایک اکیلی بانو کے پاس موجود تھا شاید
دو سارا اچھے اچھے رئیسوں کے ہاں ملا کر بھی اتنا نہ نکلے گا۔
الہ کلجگ ہیں کر ملک ہی تو یہ کہنا یقیناً صحیح ہو گا کہ بانو بگیاہ تھی

اور ظالم دنیا کا بے وجہ شکار ہوئی اور اگر نیک سے آزمائے جاتے
ہیں تو قدرت کے کاموں میں ہم رائے دینے والے کون سلطان دورہ
پر تھا جاڑوں کے دن تھے علی الصباح پرتال کو نکلا گھوڑی تیز بھی بندھی
ہوئی عرصہ کی ٹھنڈی ہوا لگتے ہی سرپٹ ہوگئی روکنا چاہا نہ رکی آسن
اکھڑ گئے سوار اچھا تھا مگر وقت کی بات اور موت اٹل گرا پاؤں رکاب
میں رہ گیا ظالم گھوڑی اب بھی نہ تھمی سر چکنا چور ہوگیا اور اسی حالت
میں تڑپ تڑپ کر مر گیا۔

الو کہنے کو تو نہایت ضابطہ اور مستقل مزاج عورت تھی اور کہنے کو کیا
تھی بھی باپ کی موت پر حالانکہ اسکی عاشق تھی نہایت صبر سے کام لیا۔
ما اور بانو جیسی بیٹی کی ماں جسکی محبت کنبہ بھر میں مشہور تھی دو دن میں چٹ
پٹ ہوگئی مگر بانو کی آنکھ سے آنسو نہ نکلا حقیقی بھائی جوان شیر اور ایک
چھوڑ دو دو بہنیں آنکھ کے سامنے سے اٹھ گئیں مگر استقلال میں فرق
نہ آیا لیکن سلطان کی موت نے چھکے چھڑوا دئیے روئی نہیں پیٹی نہیں
چیخی نہیں چلائی نہیں ہاں خاموش تھی گم سم ہر وقت کسی خیال میں مستغرق
اور ہر لحظہ کسی فکر میں سرسار بڑی خرابی یہ آکر پڑی کہ دیور نعلی گھونسا جسے
ہمیشہ کھایا اور سگا بھائی کے مرتے ہی دیدے بدل گیا اور ساری جائداد
دبا بیٹھا بانو پردہ نشین بیچے معصوم لڑنا تو درکنار کوئی بولنے کے قابل

ھی یہ تھا رتی رتی سارا مال قبضہ میں کر لیا اور سوا تھوڑے سے زیور
اور گھر کی معمولی چیزوں کے بالو اور اسکے بچوں کے پاس کچھ نہ رہا
سمجھا ساتھ خالی ہاتھ چھیجے اور بے ماداں بڑا مکان چھوڑ تین روپیہ
ماہوار کے مکان میں چلی آئی زیور اور اثاثہ کب تک چلتا ایک سال
ہی گھر میں خالصے لگ گیا اور نوبت فاقوں تک پہنچ گئی۔

اب البتہ بالو کے ہوش حواس بگڑ گئے آدمی کوڑی کی ہمت آٹا جائے
دونو وقت میں پا پسیر لوٹا اور کٹورہ دو سٹے اور والیں سب بک گئے
مگر پیٹ کی آگ کسی طرح نہ بجھی جب سارا گھر کا صفایا ہو گیا اور راست کرنے
کو تنکا تک نہ رہا تو سوچا مزدوری کروں سلائی سیؤں نوکری ڈھونڈوں
ماماگیری کروں لیکن کسی طرح ان معصوموں کے حلق میں ٹکڑا ڈالدوں۔
راتیں اس طرح کٹتیں کہ برسات کی اندھیری گھُپ راتوں میں مٹی کا دیا تک
نصیب نہ ہوا دن اس طرح بسر ہوتے کہ صبح سے شام تک بالو اور اسکے
کلیجہ کے ٹکڑے لوٹ لوٹ کر تیں بھوک کے پڑ رہتے اور قدرت کے زبردست انتظام
نیند کے فعل کو پورا کر دیا ایک دن پوری رات اور سارا دن سات دوپہر
فاقے سے بسر ہو گیا شام کے وقت ایک دو ہیں اکھٹے چار لال یکسا
ایک واہ کو ترستے اور ٹکر ٹکر ماں کے پہلو میں بیٹھے فاقہ زدہ بچے اور
بھوکے معصوموں کی صورت دیکھ کر کلیجہ کٹ گیا یہ پہلا دن اور شاید پہلا

موقعہ ہوگا کہ بانو کی آنکھ سے ٹپ ٹپ آنسو گرنے لگے بڑا بچہ جو مشکل سے
سات برس کا ہوگا ماں کے قریب آیا اور کہا اماں جان روتی کیوں ہو
بچے کے اتنا کہنے سے دل اور زیادہ بھر آیا مگر بچہ یہ کہتے ہی کلیجے سے لپٹ گیا
ماں کے آنسو پونچھ کر خود بھی رونے لگا کھینچ کر پیار کیا اور کہنے لگی نہیں میاں
رو نہیں رہی اللہ تمہاری عمر دراز کرے روؤں کیوں لگی۔

(بچہ) اماں جان بھوک زور کی لگ رہی ہے دیکھئے کل شام کی بیسی
روٹی کھائے ہوئے ہیں۔

(ماں) میاں صبر کرو دیکھو اللہ بھیجے گا ابھی سو جاؤ میں تم سب کو جگا کر
کھلا دوں گی۔

بانو نے کہنے کو یہ بات بچہ سے کہہ دی مگر طبیعت بھری آ رہی تھی
کہ کیا سے کیا ہو گیا جن کے در پر دو دو پہر تک نوکر اور آئیں موجود
تھیں آج وہ مٹھی مٹھی بیوں کو ترس رہے ہیں منہ پھیر کر رو رہی تھی اور
آنسو پونچھ کر چمکارتی تھی بانو ادھر تھی دروازہ پر بولا دال موٹ والا
او چھوٹا بچہ پیسہ کے مرمرے اور پیسہ کی دال موٹ لے آیا تنکر کی
جان ساٹ کیا تھی بھولی ٹھٹک رہی ساری دال اور مرمرے موری میں
گر پڑے دو دانے باقی رہ گئے ابھی ماں کے پاس پہنچا بھی نہ تھا کہ خوانچے
والے نے پیسوں کا تقاضہ کیا بانو کو اس وقت دو پیسے دو اشرفیوں سے

زیادہ تھے کچھ دیر خاموش رہی مگر جب اسنے زیادہ بگڑنا اور چلانا شروع کیا تو دروازہ پر آئی اور کہا۔

بھائی! تمسے سودا کیوں وہ پایا یہ ہے سب پھینکدیا اسوقت پیسے نہیں ہیں پھر سے جانا۔

چنے والا۔ پھر لیجانا، دو پیسہ کے لئے تو ضرور آؤنگا۔ میں نہیں جانتا پیسے دو میرے لاؤ لاؤ جلدی کرو دیر ہوتی ہے۔

بانو۔ بھائی میں سچ کہتی ہوں پیسے موجود نہیں ہیں پھر لیجانا۔

چنے والا۔ کیسی پھر عقل جاتی رہی ہو پھر لیجانا پھر لیجانا کیا مفت کا مال تھا۔ بچہ سے منگوا اور کھا لیا پیسے پھر لیجانا کوئی منٹس پر کمر باندھی ہو۔

گھبرا گئی پریشان ہو کر گھر میں آئی پیسہ تو درکنار کوئی چیز بھی نہ تھی کہ دیکر پیچھا چھڑاتی چنے والا زور شور سے چلا رہا تھا محلہ کے بچے جمع ہو گئے ایک نے اندر آکر کہا۔

ارے بی پیسے کیوں نہیں دیتیں اس بیچارے کو دیر ہو رہی ہو۔

بانو۔ اچھا میاں۔

دوسرا لڑکا۔ لاؤ تو لاؤ۔

بانو۔ اس سے کہہ دو پھر لیجائیو۔

لڑکا۔ وہ تو اب لیکر جائیگا پھر ور نہیں جاتا اور نہیں تو لڑکے کو مانجھ سمجھا دو

وہ اس سے لے لیگا۔

اتفاق کی بات تھی کہ اسوقت چمپا پرانی سائیسی مدتوں کے بعد نکل آئی سچے اسکو دیکھ کر اچھلنے لگے سلام کر کے بیٹھ گئی بانو کا رنگ دیکھکر دنگ رہ گئی اور چیخ دار ... کر کہا کہ۔

ارے بی بیبی وہی ہوا یا ڈاکہ ہی پڑ اُتر آئیں،،

بانو دہل گئی اور چمپا سے کہا ہوا میرے پاس دو پیسے ہیں،

چمپا نے کچھ سوچا اور پھر کہا آٹے کے رکھے ہیں لو لیلو۔

دو پیسوں کے واسطے بانو نے چمپا کے آگے ہاتھ پھیلایا اور پیسے جیسے والے کو بھیجدئے۔ بات معمولی تھی گئی گذری ہوئی مگر آج کا چرکا ایسا اسکے دل پر بیٹھا کہ ساری رات روتی رہی سوچتی تھی کہ وارث سر پر رہا نہیں میں ایک عورت ذات اور ان بچوں کا ساتھ کیونکر بانو گی کیا کروں گی یہاں تک نوبت لو پہنچ گئی اب رہ رہ کر بدتری ہی کیا ہوگا یہ دہا کا ایسا بیٹھا کہ آخر رات کو جب تارے کھلے ہوئے تھے اور بانو خدا کی قدرت میں محو اپنے مستقبل پر غور کر رہی تھی بخار چڑھا گلابی جاڑے تھے کپڑا بدن پر تھا نہیں سینہ میں درد شروع ہوا اندر آکر لیٹ گئی سمجھی کہ اب چلنے کا وقت ہے یہ خیال آتے ہی کلیجہ امنڈنے لگا بچوں کو ملا کر گلے سے لگایا ایک ایک سے چمٹی اور کہا کلیجہ کے ٹکڑو ماں کی حالت حرات

باپ کا سایہ تمہارے سروں سے اٹھ گیا ما اس قابل بھی نہ نکلی کہ تم
معصوموں کے پیٹ بھی بھر دیتی بیار و دیکھ رہی ہوں کہ پرسوں سے
بھوکے ہو مگر کیا کروں کوئی جگہہ نہیں کدہر جاؤں کس سے مانگوں
زندہ رہی تو کسی کے ہاں نوکری کر دونگی اور تمہارا پیٹ بھر دونگی دعا کرو
کہ اچھی ہو جاؤں بچوں بیٹھو میرے پاس بیٹھو یہاں سے نہ سرکو میری آنکھیں
تم کو دیکھ دیکھ کر ٹھنڈی ہو رہی ہیں او گو درد کی شدت بخار کی تیزی حد سے
زیادہ ہے مگر دل تمہاری صورتوں سے تسکین پا رہا ہے۔ فردوس دیکھ چھوٹا
رو رہا ہے اسکو گود میں لے لے لا میرے سینہ پر ڈالدے آ میرے چاند
میں قربان گئی اے اللہ شکر ہے ایک پیسہ نہیں کہ اسکو دودھ منگوا دیتی
تین دن کا بھوکا پیاسا شکر ہے ہمسکتے
بخار تیز ہو رہا تھا بچے چاروں طرف بیٹھے رو رہے تھے کسی کے سر پر ہاتھ
پھیرتی کبھی کسی کو کلیجہ سے لگاتی تھی روتی تھی بلکتی تھی سسکتی تھی اور چمٹتی تھی
روؤ مت کلیجہ کے ٹکڑو روؤ مت دعا کرو کہ اچھی ہو جاؤں برقع سر پر
لونگی باہر نکلونگی ٹہل کرونگی سدہیاگری کرونگی مگر اپنے بچوں کو بھوکا نہ رکھونگی
مگر ہائے مر جاؤنگی تو کیا کرو گے کسی کی غلامی کسی کی نوکری اے اللہ
رحم کر اسوقت تک زندہ رہوں جبتک یہ کمانے کے قابل ہو جائیں
فردوس حلق میں کانٹے پڑ گئے زبان سوکھ گئی کہاں جسکی بیٹی ہے

اری دیوانی نہ رو لا ذرا سا پانی پلا میں اچھی ہو جاؤنگی۔
مردوں بڑی بچی تھی سمجھتی تھی کہ کیا ہو رہا ہی ہچکی بندھ گئی دوڑ کر ماں کے
کلیجہ سے چمٹی دونوں ہاتھ اسکی گردن میں ڈالدئے اور کہنے لگی ہٹی ہراساں
نہ ہو اللہ رحم کریگا اری میرا پیٹ اچھل رہا ہی تجکو بخار نہ ہو جائے چمٹ
مت ہٹ جا۔

ننھا لڑکا خاموش بیٹھا حسرت سے ماں کے چہرہ کو تک رہا تھا گاہ اس پر
تو یہی کہنے لگی کیوں میرے لال چپکا کیوں ہی اُٹھتی ہوں بھیک مانگونگی
اور لاؤنگی آ آ میرے پاس آ میرے چاند آ لیٹ جا۔
بچہ کا دل پہلے ہی سے بھر رہا تھا ماں کے اتنا کہتے ہی بیتاب ہو گیا اور
چیخ مار کر گلے سے لگ گیا ماں کا ہاتھ تڑ سے بچے کی کمر پر تھا کہ ہچکی آئی
اور فاقہ زدہ بچوں کو ہوکا چھوڑ کر دنیا سے رخصت ہو گئی۔

## ٨ بادشاہوں کی موت

اب تک میں نے اور مولانا راشد الخیری نے جس قدر مضامین موت کی قسمت
اس کتاب میں لکھے وہ خیالی تھے یا واقعات کو خیالی پیرایہ میں دکھایا گیا
تھا یہ مضمون خالص تاریخی ہی جسکو رسالہ کم ٹو موت کے لئے جناب مولانا
عارف حسن صاحب عارف ہسوی نے تحریر فرمایا ہی مولانا عارف مشہور

اہل قلم ہیں جنکے رشحات علمی سے اکثر بڑے بڑے اخبارات فیض یاب ہوتے رہتے ہیں۔

حسن نظامی

---

موت کا فلسفہ بیان کرنا فضول سی بات - ہر عالم و جاہل اور ہر فلسفی و عاقل بغیر فلسفہ کے اسکی کیفیت سے واقف و آگاہ ہے۔ دنیا کی ایک چیز بھی ایسی نہیں بلکہ معلومات انسانی میں ایک وجود بھی ایسا نہیں جو شبہ و یقین کے منازل سے نہ گذرا ہو یہاں تک کہ وجود باری بھی شک اور یقین کی کشمکش میں پڑ گیا - لیکن دنیا خواہ ہر چیز کو حتی کہ اپنے نفس و وجود کو بھی شک و شبہ سے دیکھے لیکن موت کی نسبت جرات نہیں کرسکتا - ہر شخص جانتا ہی کہ موت ہادم اللذات ہی اسکا آنا برحق اور اسکے نتائج مخزنہ کا مرتب ہونا یقینی ہی نہ عجز و مسکینی اس کو روک سکتی ہی نہ سلطنت کا جاہ و جلال اسکو منع کرسکتا ہی نہ تقوی و طہارت اسکو مار رکھہ سکتا ہی - فقیر کا ٹوٹا ہوا جھونپڑا اور بادشاہ کا عالی شان قصر حکومت اسکے نزدیک دونوں یکساں ہیں جس طرح وہ کھلے ہوے میدان میں بآسانی گذر کرسکتی ہی بالکل اسی طرح تہمتنا ہوں کے برج مشیدہ میں بھی داخل ہو جاتی ہی - اسے بوڑھے باپ کی بیکسی اور دکھیاری ماں کی بیکلی پر کبھی رحم نہیں کیا وہ آرزوؤں کے ہجوم اور تمناؤں کے

اژدہام کی مایوسانہ حالت اسے کبھی مرعوب نہیں ہوئی۔ اس کا وجود
رنج و مصیبت سے ناآشنا اور اسکی ہستی راحت و مسرت کے احساس سے
بیگانہ ہے وہ جس طرح عجب و غرور تمرد و سرکشی اور ظلم و سفا کی کو برباد
کر دیتی ہو اسی طرح عفو و رافت تقوی طہارت اور انسانی رحم دلی و
ہمدردی کا بھی خاتمہ کر دیتی ہے۔ اسکے نزدیک اضطراب و بیقراری
بےچینی و بیتابی مہمل الفاظ ہیں اور آہ و زاری فغاں سنجی و ماتم گساری
کوئی معنی نہیں رکھتے۔ اسکی سنگدلی رحم سے بے نیاز اور اسکی ممات
پسندی لطف و کرم سے مستغنی ہے۔

لیکن بااین ہمہ میں کہتا ہوں کہ انسان کا بہترین دوست موت ہے
اسکی دشمنی سراپا اکرام اور اسکی عداوت یکسر رافت و انعام ہے اگرچہ
وہ عافیت کی دشمن ہو مگر عاقبت کی رہبر اور آخرت کی رہنما ہے اس کا
ورود ذات قدوس کی معرفت کا زینہ اور اس کا وجود بصائر و تفکر کا گنجینہ ہے
اگر چشم بصیرت سے کام لیا جائے تو موت ہدایت اخروی کا سب سے
زیادہ موثر واعظ ہو وہ اپنے آثار حزن و ملال کے اندر انسانی عبرات کے
لیئے عبرت اندوزی و سبق آموزی کی لاتعد و لاتحصی کتابیں مخفی رکھتا ہے
خوش بیان واعظوں کی سحر کلامیاں بید و نصیحت کے دفاتر اور خطبات
شریعت کے لعنت تنبیہ و سرزنش الہی شاید ہی وہ اثر رکھتے ہوں جو

کر سکتی جسقدر موت سکے یکبہ ہلاکت وفنا کی ضرب ایک گہرا زخم پہنچا
دیتی ہے۔ حکومت کا گہرا گراں اور اخلاق کا اثر اور دفتر موعظت
انسانی غرور و غفلت کو اس قدر جلد شکست نہیں دے سکتا جس قدر
جلد موت کی بے رحمی کے آگے اپنی شکست کا اعتراف کرنا پڑتا ہے۔
غرضکہ موت جسکو تم ظالم و خونخوار سمجھتے اور اپنا بے رحم دشمن خیال کرتے
ہو حقیقت یہ ہے کہ وہ تمہارا ناصح مشفق ہے۔ تمہارے کسب اعتبار کیلئے
پند و موعظت کے دفاتر کھول دیتی ہے اسکو گمراہیوں سے بچاتی اور
ضلالت سے روکتی ہے تم دیکھتے ہو اگر انسان خالق کو بھول جاتا ہے
وہ اسکی یاد دلاتی اور بہتر بارہ کرتی رہتی ہے۔

یوں تو ہر ذی حیات کی موت ایک قسم عبرت ہے۔ یہی سی
چیونٹی جسکو تم غفلت و غرور کے پاؤں سے مسل ڈالتے اور ہلاک کر
ڈالتے ہو اسکی موت بھی عبرت سے خالی نہیں تمہاری طرح اس کا حقیر
جسم بھی درد و تکلیف کو محسوس کرتا ہے دکھ سے وہ بھی بھاگتی ہے اور رنج
رہتی ہے کہ وہ بھی [illegible] ہے کہ تم ایک چیونٹی کی موت [illegible]
دیکھتے ہیں ہوئے [illegible] چشم [illegible] موت کبھی کچھ کم عبرت خیز نہیں
[illegible] بار ستاہوں [illegible] کی ایک [illegible] ہے جو فانی
انسان کی [illegible] اس پر منکشف کر دی ہے

کیسے بڑے بڑے بادشاہ جنکے نام سے دنیا لرز جاتی تھی آج پیوند
خاک ہیں۔ بنی امیہ کے ظلم و سفاکی اور جبر و تعدی کے صرف افسانے
باقی ہیں مگر انکی بربریت صورتیں موت نے ہمیشہ کیلئے خاک و خون میں
ملا دیں۔ بنو عباس کا جاہ و جلال کیا ہوا جنکے سطوت و جبروت سے
قیصر و کسریٰ کے بدن لرزہ براندام ہو جاتے تھے اور جو فرانس کے
شہنشاہ کو کلب الروم (رومی کتے) کے خطاب سے یاد کرتے تھے۔
جن کا آستان جلال غرور و نخوت کا سجدہ گاہ تھا جنکے چشم و ابرو کے
اشارہ پر خون کے دریا بہہ جاتے تھے جنکا غیظ و غضب شیر دل کے
پتے پانی کر دیتا تھا جنکا لطف و کرم گداگروں کو امیر الامراء اور جنکی تحسین
و آفرین غلاموں کو تخت و تاج کا مالک بنا دیتا تھا۔ جو ایک بیہودہ غزل
پر ہزاروں اشرفیوں کے تحت [illegible] لٹا دیتے تھے جو ایک
علمی مسئلہ کے حل اور ایک عمدہ شعر کے صلہ میں [illegible] مصر کے خراج کو
بخش دیتے تھے۔ جنکے عالیشان قصر زر و جواہر اور الماس و یاقوت
کی چمک سے قصور جنت کے مشابہ اور جنکی تفریح گاہیں اپنی
سیر کے باغات گلزار ارم کے مماثل تھے آج وہ کیا ہوئے اور ان کا حشر
کیا ہوا تمکو معلوم ہے اور تم جانتے ہو کہ [illegible] کو موت کے زبردست
ہاتھ نے سپرد خاک کر دیا انکی سطوت انکا جلال صرف کتابوں میں

باقی ہیں مگر وہ نہیں رہے اور نہ کبھی اس دنیا میں لوٹ کر آئینگے۔
سلجوقیوں کا نام و نشان نہ رہا خلجیوں کی دولت و اقبال برباد ہوگئی
غزنوی حکومت کا خاتمہ ہوگیا تیموری خاندان کی تباہی و بربادی پر
اُنکے قائم کردہ آثار زبان خموشی سے نوحہ خوانی میں مصروف ہیں یہ
سب موت کے طلسم انقلاب کے نتائج ہیں۔

دہلی سے تھوڑی دور پر تغلق آباد یا فیروز آباد کے کھنڈروں کو
دیکھو گے تو اسکے بانی کی تصویر سامنے آجاتی ہے جو ایک ہیبت ناک مقبرہ
کے اندر مصروف خواب ہے یہ مقبرہ فیروز شاہ تغلق کا ہے جسکی وجاہت ہیبت
و جبروت آج بھی زائرین کے قلوب کو عظمت و وقار سے مرعوب کردیتی
ہے یہ نیک دل عالی حوصلہ کریم النفس اور دانشمند بادشاہ آج سے
پانسو برس پہلے ہندوستان کا سب سے بڑا بادشاہ تسلیم کیا جاتا تھا فیروز آباد
کا عظیم الشان شہر اسنے آباد کیا عالیشان عمارتیں بنوائیں دہلی کے قرب
و جوار میں بارہ سو باغات لگوائے تمدنی و اقتصادی ترقی میں نہایت
زیرکی و دانشمندی سے سرگرم رہا۔ مالیات کا نیا اور سہل العمل قانون
بنایا اور نافذ کیا رعایا کی فلاح و بہبود میں کبھی غفلت نہ برتی فیروز شاہ
کی نیک نیتی صرف اسی ایک واقعہ سے ظاہر ہوتی ہے کہ چالیس سال
کے عہد حکومت میں کبھی اسکی رعایا کو قحط سالی کے آلام و مصائب سے

سامنا نہیں کرنا پڑا۔ اسکی فیاضی و دریا دلی نیز مخلوق نوازی اور رعیت پروری کا اندازہ اس سے کرلو کہ جس وقت وہ تخت حکومت پر جلوہ افروز ہوا جسقدر تقاوی لگان اور تقاوی کا سرکاری روپیہ رعایا کے ذمہ تھا سب معاف کردیا اور نہ صرف معاف کردیا بلکہ وہ تمام کاغذات جنمیں یہ حساب وکتاب تھا جلوادیا۔

وہ تمام عمر حوصلہ مند بادشاہوں کی طرح مہمات ملکی کے سر کرنے میں مشغول رہا گجرات اور ٹھٹھہ کی مہموں کو اسنے فتحمندانہ خاتمہ تک پہنچایا سکندر خاں کو شکست دی اور دوسرے باغیوں اور مفسدوں کا بھی قرار واقعی استیصال کردیا لیکن باوجود جنگی مصروفیت کے ملک کے اندرونی انتظامات سے کبھی غافل نہ ہوا۔ وابستگان دامن دولت کا اس قدر خیال ملحوظ خاطر رہتا تھا کہ اسکے لئے یہ عام قاعدہ مقرر کردیا کہ جب کبھی کوئی ملازم سرکار فوت ہو تو اسکی جگہ پر بہرحالت میں اسکا بیٹا مقرر کیا جائے بیٹا نہ ہو تو اسکا داماد داماد نہ ہو تو غلام اور غلام بھی نہ ہو تو کوئی رشتہ دار اور اس کا رشتہ دار بھی نہ ہو تو اسکی بیوی کا کوئی قریب یا بعید کا رشتہ دار اس جگہ پر مقرر کیا جائے اس حکم سے متاثر ہوکر شیخ الاسلام شیخ بہاوالدین زکریا ملتانی نے لکھا ہے کہ آدمی کو مرنے کے دو طرح کے غم ہوتے ہیں ایک تو وارثوں کا سوا اسکا حال کسیکو نہیں معلوم کہ کیا ہوگا دوسرے دنیا کا کہ میرے بعد

میری اولاد اور اعزا کیا کرینگے کیونکر زندگی بسر کرینگے مگر اس بادشاہ
نیک نہاد نے دنیا کے غم کو دور کردیا کیونکہ ہر شخص مرنے کے وقت مطمئن
ہوتا ہے کہ میرے بعد میری اولاد میری جگہ پر مقرر کردی جائے گی
اور جس طرح میری گذر اوقات ہوتی تھی اسی طرح میری اولاد کی بھی
ہوگی۔

فیروز شاہ بڑی شان و مرتبہ کا بادشاہ ہوا ہے وہ نہایت مستقل مزاج
اولوالعزم صاحب اقبال اور جاہ جلال تھا فیروز آباد جیسے عظیم الشان
شہر کی تعمیر اسکی حوصلہ مندی کی دلیل ہے نوے برس کی عمر پائی اور چالیس
برس تک بڑی شان و شوکت کیساتھ سلطنت کی۔ آخر عمر میں جو ایسی
کچھ تعطل سا وار ہوا تو ایک بد باطن وزیر نے دربار [illegible] اسکے بیٹے
کی گرفتاری کا حکم صادر کردیا مگر وہ اپنے مکان میں مقفل ہو کر بیٹھ گیا اور
موقع پاکر مسلح ایک ہزار آدمی لیکر شاہی زنان خانہ میں داخل ہوگیا
اور وہاں سے بادشاہ کے حضور پہنچکر قدموں میں سر رکھ دیا اور عرض
کیا کہ اگر میرا ارادہ کچھ اور ہوتا تو اس وقت سے اچھا کونسا موقع تھا یہ محض
وزیر کی شرارت ہے کہ حضور کو میری طرف سے بدظن کردیا وہ چاہتا ہے کہ
میری زندگی کا خاتمہ کرکے خود تخت حکومت پر بیٹھ جائے۔

فیروز شاہ نے اس کا سر اٹھاکر سینہ سے لگا لیا اور وزیر کے قتل کا حکم دے دیا

کر دیا۔ اسکے بعد خود فیروز شاہ تخت سے علیحدہ ہو کر یاد الٰہی میں
مصروف ہو گیا اور بیٹے کو مہام سلطنت سپرد کر دیا۔ تھوڑے دنوں
زندہ رہا اسکے بعد ۲۳۔ رمضان سنہ ۷۹۰ھ کو وفات پائی۔ وفات فیروز
مادۂ تاریخ ہے۔

وہ فیروز شاہ ہی جسکی عظمت اسکے بنا کردہ شہر کے کھنڈر دل سے
اب تک ٹپک رہی ہے لیکن اب اسکی اقبال مندی کا کوئی نام باقی
نہیں رہا صرف چند ویران و وحشت ناک کھنڈر ہیں جو اسکی [illegible]
کا فرض ادا کر رہے ہیں۔ یہ کھنڈر عبرت کی تصویر اور تصیر سا کا مرقع ہیں
جن مکانوں میں شمع کافوری جلتی تھی آج ان میں مٹی کا چراغ تک
نہیں جلتا کسی وقت یہی فیروز شاہ تھا جسکے جلوس میں لاکھوں سواری
زرق برق رشاکر [illegible] ہوتے اسکی محافظت کرتے [illegible] مگر اب دہر
نے وہ سارے سامان ہلاکت تمام برباد کر دئے۔ یہ ہزاروں من
خاک کے نیچے دبا ہوا سو رہا ہے نہ کوئی محافظ ہے نہ دربان، شمع ہے
نہ فانوس نہ وہ سامان ہے نہ اسباب اس کا مقبرہ وحشی جانوروں کا
مسکن اور منحوس طائروں کا نشیمن ہے

چشم واکتا و حال شاہاں رانگر — تا چہ ماں از گرہ ترک و در گوش [illegible]
پردہ داری میکند بر قصر قیصر عنکبوت — بوم نوبت میزند بر گنبد افراسیاب

ہوتے ہونگے ایک ایک چیز پر آکی نگاہ حسرت بار پڑتی ہوگی اور انتہائی مایوسی سے سائنڈ دہ سب کو چھوڑنے پر مجبور ہوتے ہونگے۔

---

اس سے زیادہ عبرتناک شاہجہاں کی موت ہو جو تیموری خاندان کا چشم و چراغ تھا جسنے عرصہ تک باصد شان و شکوہ حکومت کی اتنی بڑی وسیع اقلیم ہند کا یکہ و تنہا فرماں روا بیشمار خزانے کا مالک لاکھوں آدمیوں کی فوج اسکی تابعدار اور اسکے حکم پر جان دینے کے لئے طیار جسنے دلی جیسے عظیم الشان شہر کو آباد کیا تاج محل لال قلعہ موتی مسجد اور جامع مسجد دہلی جیسی عدیم النظیر عمارتیں بنوائیں مگر مرا تو اس شان سے کہ نہ وہ تخت تھا نہ تاج نہ فوج تھی نہ سپاہ نہ حکم تھا نہ فرمان نہ وہ شان و شوکت تھی نہ وہ شاہانہ اقتدار سب بیدخل سب سے جدا قلعہ کے اندر قید کی بیکسی کے عالم ہمیشہ کی نیند سو گیا۔

---

نادر شاہ جیسا جبار و ظالم بادشاہ جسنے ایران سے لیکر ہندوستان تک خون کا دریا بہا دیا لاکھوں انسانوں کو جانوروں کی طرح بیدردی و بیرحمی کے ساتھ ذبح کرا دیا شہروں کو آگ لگا کر خاک سیاہ کر دیا انسانی آبادی کا مستقر جنگلی جانوروں کے رہنے کا بھٹ بنگئی ظلم و سفاکی سر و تعدی

خونریزی و خونخواری کا پیکر مجسم ہے۔ بے قصور انسانوں کو آپ اپنے
قتل پر مجبور کر دیا جسنے خوجہ چین کسانوں کو یہ کہکر تلوار کے گھاٹ اتار دیا
کہ این بیچارگان را ازین محنت خلاص کنید

وہ بھی موت کے پنجہ سے نہ بچ سکا دن بھر قتل و غارت کا تماشہ
دیکھتا رہا رات کر اپنے خیمہ کے محافظ سپاہیوں کو یہ حکم دیکر سویا کہ صبح
تم آپ اپنی گردن مار دینا۔ اگر اس سے پہلے حکم دے چکا تھا اور
اقبال مندی نے اسکو پورا کر دیا تھا لیکن اسکو کیا معلوم تھا کہ جو حکم اس نے
دوسروں کے قتل کا دیا ہے وہ اسی کا خاتمہ کر دیگا چنانچہ ان محافظین
نے طے کر لیا کہ اس مصیبت سے وہ کوتاہ [illegible] بادشاہ جو نادر شاہ
کا قتل و خونریزی کا تماشہ دیکھتا رہا [illegible]
[illegible] چاروں طرف ہتھیار رکھ کر سوتا [illegible] خواہ تلوار لئے
ہوا ہو یا مردوں کا اسکی آمد کو کوئی نہیں روک سکتا چنانچہ ان چار
محافظین میں سے دو تو اس ارادہ ہی سے مرعوب ہوکر پھر گئے اور
ایک درمیان تک جاکر واپس آیا لیکن چوتھا اندر داخل ہوا اور قبل اسکے
کہ نادر سنبھلے اور تلوار پکڑے اس کا سر تن سے جدا کر دیا۔

نادری نادر تھا جسکے چشم و ابرو کا حسین سی [illegible] سے دلی کی گلیاں
[illegible] کے خون سے گلنار ہو گئی تھیں لیکن آج اسکا منظر و [illegible]

ڈنٹھال کی طرح تمام فوج میں پاؤں سے ٹھکرایا جا رہا تھا وہ فوج و لشکر
جو ماوری حکم پر جان قربان کر رہا تھا آج اسکے سر کا تماشہ بنائے ہوئے
تھا۔ بیک گردش چرخ نیلوفری    نہ نادر بجا ماند نے نادری

---

دنیائے اسلام میں مظلوم کربلا حضرت سیدنا امام حسینؑ کے بعد عبداللہ
بن زبیر کی موت بھی بصائر و عبرت کا گنجینہ ہے۔

عبداللہ ابن زبیر قرن اولی کے ان چند مخصوص اصحاب میں سے
ہیں جنکو خداوند قدوس نے عقل و دانش فہم و ذکا تدبر و تفکر میں ممتاز
درجہ عطا فرمایا تھا۔ خصوصاً سیاسی تدبر میں آپ کا درجہ بہت بلند تھا
معاویہ انکی طرف سے ہمیشہ خائف رہے چنانچہ مرتے وقت یزید کو
چھ آدمیوں کی نسبت وصیت کی انمیں ایک عبداللہ ابن زبیر بھی تھے
انکی نسبت انہوں نے کہا تھا کہ اس پر اگر قابو پایا تو ہرگز مت چھوڑنا
ورنہ یہی شخص تمہاری سلطنت کو متزلزل کر دیگا۔

عبداللہ ابن زبیر نے معاویہ کے بعد ہی دعوت شروع کی ان کے
مقاصد کو کامیاب بنانے میں انکے بھائی مصعب ابن زبیر بھی برابر
کے شریک کار تھے چنانچہ بنوامیہ کی سطوت و جبروت کے باوجود
ابن زبیر کو اس قدر کامیابی ہوگئی کہ تمام حجاز اور عراق کا زیادہ حصہ

کچھہ ایران کی زمین پران کا قبضہ و دخل ہو گیا اور یہاں کے لوگوں نے عبداللہ ابن زبیر کی بیعت کر لی۔ گویا قریب قریب نصف سلطنت پر قابض ہو گئے۔

لیکن ظالم کی رسّی دراز خدا کو منظور تھا کہ بنی امیہ کے مظالم و ستمگاریاں حد سے گذر جائیں اور مظلوم کی بیکسی آخر نقطۂ مایوسی پر پہنچ جائے چنانچہ عبداللہ ابن زبیر کی فتوحات کا سلسلہ ختم ہو گیا اور رجعت قہقری شروع ہوئی مصعب مارے گئے اور تمام مقبوضہ ملک ہاتھ سے نکل گیا صرف مکہ معظمہ پر ابن زبیر کا قبضہ تھا جسکو انہوں نے اپنی شہادت کے بعد ہاتھ سے جانے دیا

مصعب ابن زبیر کے قتل اور مقبوضات کے ہاتھ سے نکل جانے کے بعد عبداللہ ابن زبیر مکہ میں قلعہ بند ہو گئے اور عبدالملک نے تین ہزار لشکر کے ساتھ حجاج بن یوسف ثقفی کو روانہ کیا اور ابن زبیر کو لکھنے کے واسطے ایک امان نامہ بشرط اطاعت لکھکر حجاج کو دیدیا۔

حجاج جمادی الاولیٰ ۷۲ھ کو کوفہ سے روانہ ہو کر طائف میں خیمہ زن ہوا اور وہیں سے وقتاً فوقتاً لڑتا رہا چند روز کے بعد حجاج نے عبدالملک کو لکھا کہ عبداللہ ابن زبیر کی قوت بالکل گھٹ گئی ہے اگر آپ حکم دیں اور میری امداد پر مدد بھیجیں تو انکا محاصرہ کر لیا جائے امیر عبدالملک نے طارق کو حجاج کی امداد پر مامور کیا چنانچہ طارق مدینہ منورہ آیا وہاں

ابن زبیر کے گورنر کو معزول کر کے اپنا گورنر مقرر کیا اور پانچ ہزار سواروں کے ساتھ مکہ کی طرف روانہ ہو گیا۔

حجاج اسکے آنے سے قبل احرام باندھ کر حدود مکہ میں داخل ہو گیا۔ اور بیر میمونہ پر قیام کیا مگر حج کیا نہ طواف اور نہ سعی کی اور نہ قربانی اور عبداللہ ابن زبیر کو عرفات میں داخل ہونے سے روک دیا مجبوراً انہوں نے مکہ ہی میں قربانی کی۔ حالانکہ ابن زبیر نے حجاج کو طواف و سعی بین الصفا والمروہ سے منع نہیں کیا تھا۔

اسکے بعد حجاج نے کوہ ابوقبیس پر منجنیقیں نصب کرائیں تاکہ مکہ پر سنگباری کرے اس سال عبداللہ ابن عمرؓ حج کے لئے تشریف لائے تھے انہوں نے حجاج سے کہلا بھیجا کہ دور دور سے اللہ کے بندے اسکے گھر کی زیارت اور اسکا فریضہ ادا کرنے آئے ہیں انکو اطمینان سے حج و عمرہ کر لینے دو اور اسکے بندوں کو اسکی عبادت سے مت روکو چنانچہ حجاج نے تا انقضاء حج سنگباری موقوف کر دی اور منادی کرا دی کہ لوگ اپنے اپنے گھروں اور گھروں کو واپس چلے جائیں ہم ابن زبیر پر سنگباری کرینگے۔

اسکے بعد حجاج نے ابن زبیر پر سنگباری شروع کرا دی پہلا پتھر جسوقت خانہ کعبہ پر گرا تو آسمان سے ایک سخت خوفناک اور مہیب کڑک سنائی دی جس سے بیسیوں اہل شام مر گئے اس واقعہ سے حجاج

لشکر میں خوف و ہراس طاری ہوا تو حجاج نے کہا کہ میں ابن تہامہ ہوں ڈرو نہیں یہ کڑک اور بجلی میری فتح کی خوشخبری ہے۔ اتفاق سے دوسرے روز بجلی گری اور ابن زبیر کے دو ہمراہی مر گئے۔

اسکے بعد حجاج نے جوش میں آکر خود مکہ معظمہ پر پتھر برسائے عبداللہ ابن زبیر کے آگے بڑے بڑے پتھر آکر گرتے تھے مگر وہ پیکر استقامت و مجسمہ استقلال اسی حالت میں کھڑے نماز پڑھا کرتے تھے۔

عرصہ تک اسی طرح جنگ ہوتی رہی بالآخر محاصرہ کی طوالت سے باہر کی ہوئی رسد کا آنا بند ہوگیا تھا اسلئے محصور کی سختی ناقابل برداشت ہوگئی۔

عبداللہ ابن زبیر نے اس حال پر لوگوں کو قائم رکھنے کی غرض اور جوش پیدا کرنیکے واسطے اپنا گھوڑا ذبح کر ڈالا اور اسکا گوشت تقسیم کر دیا اگرچہ عبداللہ ابن زبیر کے پاس غلہ اور کھجور کا ذخیرہ بہت جمع تھا مگر وہ عاقبت اندیشی کی وجہ سے نہایت کفایت شعاری سے حسب ضرورت تقسیم کرتے تھے۔

جب محاصرہ کو زیادہ طول ہوا تو حجاج نے ایک امان نامہ لکھکر بھجوا دیا اس سے عبداللہ ابن زبیر کے ہمراہیوں میں سے دس ہزار آدمی نکل کر جاملے اور انکے ہمراہ دوسرے فرزند حضرت عبداللہ ابن زبیر کے

دو بیٹے اسکے جدا ہو کر دشمن سے مل گئے جنکے نام حمزہ اور حبیب تھے
البتہ تیسرا لڑکا باپ کی رفاقت پر آخر دم تک قائم رہا اور عین معرکہ
قتال میں کام آگیا۔

اسکے بعد حجاج نے فوج کو ایک تقریر کے ذریعہ جوش دلایا اور کہا
کہ اے بہادرو جوانو اور آگے بڑھو اسکے بعد تو تمہیں کھیل جاؤ کیونکہ ابن زبیر
اب چند ساعت کے اور مہمان ہیں ابن زبیر کو اسکی اطلاع ہوئی تو
وہ اپنی ماں کے پاس گئے اور کہا اے ماں اپنے لوگوں نے دھوکہ
دیا اور ذلیل کیا یہانتک کہ میرے لڑکوں نے بھی مجھکو رسوا کیا۔
اگر میں چاہوں تو مخالفین مجھکو دنیا دے سکتے ہیں اب آپ کی کیا رائے
ہے؟ اسما ام زبیر نے جواب دیا کہ بیٹا اپنے معاملہ کو تم مجھسے بہتر سمجھتے ہو
لیکن اگر تم حق پر ہو اور اسی کی طرف لوگوں کو دعوت دیتے رہے ہو جو
کر رہے ہو کرتے رہو۔ اور اپنی گردن ایسی بنی امیہ کے ہاتھ میں نہ دو کہ بنی
امیہ کے چھوکرے اس سے کھیلیں۔ اگر تم نے دنیا حاصل کرنا مقصد
کیا تھا تو تم نا اہل بندے ہو اپنے کو بھی ہلاک کیا اور دوسروں کو بھی۔
اگر تم یہ کہتے ہو کہ میں حق پر ہوں مگر ہمراہیوں سے دھوکا پایا تو شرفا
سکوں کا نہیں ابن زبیر نے کہا کہ مجھے خوف ہے کہ لوگ میرے قتل کے
بعد مجھکو مثلہ کریں گے اور صلیب پر چڑھا دینگے۔

اسپر اسماء نے فرمایا اے میرے بیٹے! بکری جسوقت ذبح کردی گئی
تو اسکو کھال کھینچے کی پرواہ نہ ہوگی۔ تم جو کچھ کر رہے ہو بصیرت کے
ساتھ کئے جاؤ اسکے بعد ابن زبیر نے ماں کے سر کا بوسہ دیکر کہا
میری بھی یہی رائے ہے۔ اسوقت تک نہ مجھے دنیا کی خواہش ہوئی
نہ حکومت کی آرزو میں اس کام کے لئے صرف اسوجہ سے مجبور ہو گیا کہ
خدائے تعالے کے اوامر کی بجا آوری نہیں کیجاتی اور اسکے مناہی سے
لوگ اجتناب واحتراز نہیں کرتے میں نے مناسب خیال کیا کہ آپ سے
بھی مشورہ لیلوں۔ پس واقعہ یہ ہے کہ آپنے میری بصیرت زیادہ کردی۔
اور اے میری ماں! میں آج ضرور مارا جاؤنگا تم زیادہ مغموم و رنجیدہ
نہ ہونا اور تم مجھے اللہ کے سپرد کردو۔ تمہارے لڑکے نے کسی فعل منکر
کے ارتکاب کا قصد تک نہیں کیا اور نہ کسی امر مذموم و بدکاری کی طرف
توجہ کی! نہ اسنے بدعہدی کی ہے نہ کسی پر ظلم کیا ہے نہ کسی ظالم کا معین و
مددگار ہوا ہے اور نہ اسنے حتی الامکان اللہ کی خلاف مرضی کوئی کام کیا ہے
اے اللہ میں اس امر کو اپنے نفس کی برات کی غرض سے نہیں
ظاہر کرتا بلکہ اسلئے کہ اپنی ماں کی تسکین خاطر کردوں۔
اسماء بولیں مجھے امید ہے کہ اللہ تم کو اسکا اجر جمیل عطا فرمائیگا۔ تم
اللہ کا نام لیکر حملہ کرو اگر تم فتحیاب ہوئے تو میں مسرور ہونگی اگرچہ

لڑائی پر جانیکی اجازت دیدی مگر ماں تھیں پالا پرورش کیا تھا ہوکس جی
سے ہوتا کہ موت کے منہ میں اپنے بچہ کو دیکر آپ گھر بیٹھ رہتیں کچھ
سوچیں اور سوچ کر فرمایا اچھا میں بھی تمہارا انجام کار دیکھنے چلتی ہوں مگر
ابن زبیر نے کہا آپ تکلیف نہ فرمایئے آپکو اللہ جزائے خیر دے البتہ دعائے
خیر سے مجکو فراموش نہ کیجئے گا - ابن زبیر کے ان الفاظ سے محبت مادری
میں جوش آگیا تمام جذبات برانگیختہ ہو گئے دیکھ رہی تھیں کہ بیٹا مرنیکے
لیئے جارہا ہے اسکے یہ الفاظ تیر کی طرح جگر میں پیوست ہو گئے بے تحاشا
ہوگئیں آنکھوں سے آنسو جاری ہو گئے اور لپٹ گئیں یہ آخری پیار تھا
اور رخصتی کا آخری معانقہ اسکے بعد ابن زبیر اپنی ماں سے رخصت ہو
معانقہ کے وقت اسمار کا ہاتھ زرہ پر پڑ گیا - دریافت کیا یہ کیا ہے اور کس
لیئے ہے - عبداللہ ابن زبیر نے کہا محض اطمینان و مضبوطی کی غرض سے
پہن لیا ہے - حضرت اسمار نے وہ زرہ اتاری اور معمولی کپڑے زیب تن
کرنیکے لیئے فرمایا اسکے بعد ابن زبیر نے آستینیں کہنیوں تک چڑھائیں
قمیص کے دامن کمر سے باندھ لیئے اور بسم اللہ کہہ کر گھر سے نکل کھڑے
ہوئے اور میدان کارزار میں پہنچ کر شامیوں پر سخت حملہ کیا اور
بہت سے آدمیوں کو قتل کر ڈالا پھر اپنے ہمراہیوں کے ساتھ
تکبیر کہتے ہوئے ہجوم اعدا میں گھس گئے بعض آدمیوں نے بھاگی

راستے دی مگر آپ نے فرمایا کیسا برا ہو وہ شخص جو ایسی حالت میں بھاگ جائے۔ میں اللہ کے فضل سے دین اسلام پر ہوں۔ زیادہ سے زیادہ یہی ہوگا کہ قتل کر دیا جاؤنگا سو اس خوف سے بھاگنا حماقت ہے اسوقت مسجد حرام کے تمام دروازے شامیوں سے بھر گئے تھے مکہ معظمہ کی ناکہ بندی کر لی گئی تھی۔ حجاج و طارق نے ابطح کی طرف مروہ تک محاصرہ کر لیا تھا اسی عالم میں ابن زبیر ادہر ادہر حملہ کر رہے تھے۔
جب حجاج نے دیکھا کہ لوگ ابن زبیر پر حملہ کرتے ہوئے جی چراتے ہیں تو سخت غصہ ہوا اور طیش میں آکر پیادہ پا لشکر لئے ہوئے ابن زبیر کے علم بردار پر حملہ آور ہوا لیکن ابن زبیر اس نرغہ میں گھس کر اپنے علم بردار کو نکال لائے اور سخت حملہ کرکے حجاج کو پسپا کر کے لوٹ آئے اور مقام ابراہیم میں دو رکعت نماز ادا کی۔ اس درمیان میں پھر علم بردار پر حملہ کیا گیا اور وہ مارا گیا مگر ابن زبیر نماز سے فارغ ہو کر بغیر نستان و علم کے لڑتے رہے یہانتک کہ ایک ظالم و جفا کار کا تیر پیشانی مبارک پر آکر لگا جس سے تمام روئے مبارک لہو لہان ہو گیا مگر آپ اس حالت میں بھی لڑتے رہے اسکے بعد دشمن دور سے تیر برسانے لگے اور ایسی سخت سنگباری کی کہ بالآخر آپ گھوڑے سے نیچے گر پڑے اور شہید ہو گئے۔ یہ واقعہ روز سہ شنبہ جمادی الثانی ۷۳ھ کو واقع ہوا

پھر حجاج کے سامنے انکا سر پیش کیا گیا اور اسنے عبدالملک کے پاس ایک نامۂ بشارت کے ساتھ بھیجدیا۔ پھر لاش منگوائی گئی اور مقام حجُون میں مثلہ کرکے صلیب پر چڑھا دی گئی۔

ابن زبیر کی ماں اسمار مقام حجُون پر تشریف لے گئیں اور بیٹے کی لاش کو صلیب پر دیکھ ایک آہ سرد کھینچی اور ایسا دردناک مرثیہ پڑھا کہ تھر کے دل و جگر پانی ہو گئے۔ اسمار نے حجاج سے بیٹے کی لاش مانگی کہ تجہیز و تکفین کردیں مگر شقی القلب حجاج نے دفن کرنیکی اجازت نہیں دی۔

تم ابن زبیر کی دکھیا ماں کی حالت کا اندازہ کرو کہ اس بوڑھی بیوہ عورت پر کیا گذری ہوگی جسکا ایک بیٹا مصعب بن زبیر پہلے قتل ہو چکا ہے اور یہ دوسرا فرزند اسکی آنکھوں کے سامنے شہید ہوا اور اسکی بے سر کی لاش صلیب پر آویزاں ہے وہ اس دردناک نظارہ کو دیکھ رہی ہے مگر اتنی قدرت بھی نہیں کہ جسکو نو مہینہ تک پیٹ میں رکھا برسوں سینہ پر لٹایا گود میں کھلایا پھر بڑا ہوا شادی کی مگر اسوقت اسکی لاش تک نہیں چھو سکتی نہ کفن کا آخری جوڑا پہنا سکتی ہے نہ دو گز زمین کے اندر اسکو دفن کر سکتی ہے۔ بیکس و مظلوم عورت کا اسوقت کوئی نہیں کہ اسکے دکھ کو دور کرے۔ یہ عورت کون ہے؟ یہ رسول اللہ صلعم کی

بھاوج ہے حضرت زبیر کی پھوپی ہی جو رسول اللہؐ کے پھوپی زاد
بھائی تھے مگر یہ امتیازات آج اسکی کچھ مدد نہیں کر سکتے وہ جگر اوگا
بیٹے کی لاش کے لئے تڑپ رہی ہو مگر کوئی نہیں جو اسکی یہ آخری
ومختصر تمنا پوری کردے۔

ممکن ہے تم اس غریب وبیکس عورت کو بدنصیب کہو کیونکہ اس
عورت سے زیادہ بدنصیب اور کون ہوگی جسکے ایک چھوڑ دو دو
بیٹے قتل کردئے جائیں اور وہ انکی لاش تک کے لئے ترسے
لیکن نہیں تم یہ لقب دینے میں عجلت نہ کرو۔ ایسی خوش قسمت مائیں
دنیا میں کم ہونگی جیسی ابن زبیر کی بوڑھی ماں اسماء تھی۔ اس کا دل
نور ایمان سے منور تھا وہ حق وصداقت کی پرستار تھی وہ اس امر پر
راضی ہوگی کہ اس کا فرزند ظلم وعدوان کا مقابلہ کرے اور تمرد وسرکشی
کو دنیا سے برباد کردے اور اگر راہ الٰہی میں شہید ہوجائے تو اس پر
صبر کرے۔ اس کا فرزند رشید مرضات الٰہی کے پورا کرنے کے لئے
کھڑا ہوا۔ ضلالت وگمراہی دور کرنے کے لئے اس نے اپنے نفس کو
مہالک وخطرات میں ڈالا اور بالآخر خدا سے اسلام کی راہ میں اپنی
جان قربان کردی۔ پھر ایسی مائیں کہاں اور ایسے فرزند کس کو نصیب
ہوتے ہیں۔ موت نے اس کی زندگی کا خاتمہ کردیا مگر ایسا خاتمہ کہ

قیامت تک کے لئے حیات جاوید کا خلعت عطا ہو گیا اور نہ صرف صفحہ تاریخ پر بلکہ مسلمانوں کے قلوب پر اس کا دوام ثبت ہو گیا۔

عبداللہ ابن زبیر شہید ہو گئے ان کی لاش صلیب پر لٹکائی گئی اور حجاج نے وہ سب کچھ ظلم کر ڈالے جن کے ذکر سے انسان ستہ باقی ہے مگر نہ حجاج رہا نہ اس کے مظالم نہ اس کی ستمگاریاں ہیں نہ اس کا آقا عبدالملک باقی ہے سب فنا ہو گئے سب برباد ہو گئے موت نے مقتول کی طرح قاتل کا بھی خاتمہ کر دیا اور مظلوم کی طرح ظالم بھی موت کے بے اماں حربہ سے نہ بچ سکا۔

عبدالملک اپنے عہد میں دنیا کا سب سے بڑا بادشاہ، شام و روم و مصر و افریقہ عراق و ایران حجاز و عرب کا مالک تھا سیکڑوں کو پھانسی دیدی لاکھوں کے سر تن سے جدا کر دئے سیکڑوں عورتیں بیوہ ہو گئیں ہزاروں بچے یتیم ہو گئے مگر جب وقت آگیا تو ساری طاقت طاق تھی نہ زور و قوت کچھ کام آیا نہ فوج و لشکر نے ساتھ دیا نہ شوکت و عظمت نے بچایا موت کا فرشتہ آیا اور ایک مسکین انسان کی طرح اسکی روح کو بھی قبض کر لیا۔

غرضکہ ابن زبیر کا فرق مبارک عبدالملک کے پاس بھیجا اور لاش کا حال معلوم ہوا کہ حجاج نے دفن کی اجازت نہیں دی تو وہ بہت

خفا ہوا اور حجاج کو سخت ملامت کی اور لاش کے دفن کرنیکی اجازت دیدی تھی
عبداللہ ابن زبیر موت کے فلسفہ سے واقف تھے وہ اس سے بیزار
اور اسکو اپنا دشمن نہیں سمجھتے تھے انکو معلوم تھا کہ موت آئیگی اور یقینی
آئیگی اسلئے حیات مستعار کو اس طرح اسکی سپرد کرنا چاہیئے کہ دوسروں
کے لئے دلیل راہ اور خود میرے لئے باعث فلاح ہو۔ چنانچہ انھوں
نے اپنی زندگی حق و صداقت کے قرباں گاہ پر چڑھا دی۔ پھر دیکھو کہ
موت انکی دوست تھی یا دشمن۔

---

تبصرہ دل کی تین نظمیں خاص رسالہ "لکم ٹو موت" کے لئے سری خواہش سے آگرہ کے شہرہ آفاق
سحر ل شاعر جناب مولانا سیماب نے لکھی ہیں لیڈر کی موت میں انھوں نے
حالات و واقعات کا بے ساختہ آئینہ دکھا دیا ہے اور بکری کی موت کا بیان انکے
دل درد آشنا کی تصویر ہے جس کا ہر شعر ابن آدم کا دامن گیر ہے۔ تاکہ وہ سمجھے
کہ بقائے حیات کے لئے جو غذائیں اسکے پیٹ میں جاتی ہیں وہ کن مصائب کے
بیابانوں سے گزر کر آتی ہیں۔
شہزادہ دارا شکوہ برادر اکبر سلطان عالمگیر بادشاہ غازی کا تذکرہ شہادت نہایت
الم ناک ہے۔ اور اس سے دولت و حکومت کے نشہ رکھنے والوں کو بہت عبرت
ہوگی۔ اور ایسا انجام یاد آئیگا مگر واقعات قتل میں جناب سیماب نے یا تو شاعرانہ مبالغہ

یا شہرت عام کی بنا پر چند باتیں خلاف تاریخ لکھ دی ہیں اور نگ زیب نے
دارا کی آنکھیں نہیں نکلوائی تھیں نہ دارا کو یہ موقع ملا تھا کہ وہ بھائی کے قدموں پر
سر رکھتا - اسکو جلس جانہ میں قتل کرایا گیا - اور دھلی دروازہ پر مدتوں اس کا
سر لٹکا رہا - (جیل دہلی کے سامنے والے شہر کے دہلی دروازہ مراد ہے موجودہ
شہر کا دہلی دروازہ نہیں) حسن نظامی

۶۸۹

# ایک لیڈر کی موت

یہ فرش نزع پر اک لیڈر پڑا ہوا ہے — ہونا ہی جسکو راہی ساعات متصل ہیں
ہر آن پاس اسکے سو حسرتوں کا جمگھٹ — کچھ ولولے ہیں جی میں کچھ حوصلے دل میں
کچھ کامیابیوں کا دھندلا سا ہی تصور — ہیں کچھ ندامتیں بھی آمادہ منفعل ہیں
وہ انہماک قومی، وہ انصرام ملی — جذبات جوش آگیں وہ طبع مستقل ہیں
چندوں کے وہ بکھیڑے، وہ حسرت صدارت — وہ ایڈریس ہوائی اجلاس منفصل ہیں
نشتر زن تخیل ہے واقعات رفتہ — پیدا ہوئی چمک سی ہر زخم مندمل ہیں
سوچا کہ کاش کرتا کچھ سعی آخرت بھی — ہوتا نہ یوں تجاوز اوقات معتدل ہیں
یہ وقت ہے کہ طلبی سرکار میں ہے میری — جانا پڑیگا مجھکو عقبیٰ کی کونسل میں
اعمال کی جو پرسش ہوگی تو کیا کہوں گا — خوش حالیاں ہی کیا ہیں اس کے مخل ہیں

ہیں چند سانس باقی اور وقت واپسیں ہے
لیڈر پھنسا ہوا ہے افکار مضمحل میں

دم مارنے کا موقع اب ہمدمو نہیں ہے
حقّے یہ بھر کے رکھئے گو بار جلیں

غفلت میں ہو تو جوش ہے ہشیار ہو تو ماتم
ہے انقلاب کیسا انساں کے آب و گل میں

کر لو جو کچھ ہو کرنا سر پر قضا کھڑی ہے
ایسا نہ ہو کہ حسرت رہ جائے دل کی دل میں

## ایک بکری کی بے کسانہ موت

۲۸

---

دنیا کا یہ عبرت کدہ کس درجہ عبرت خیز ہے
ہر واقعہ درد آفریں ہر حال حسرت خیز ہے

جلوہ نما بیکسی منظر ہزاروں آہ ہیں
جو مٹ گئے بن بن کے ایسے گھر ہزاروں آہ ہیں

انساں ہی کا اس میں نہیں تنہا شکار بیکسی
ہیں جانور بھی آئے دن سینہ فگار بیکسی

یہ چھوٹی چھوٹی چیونٹیاں یہ ہی تتلیاں
یہ گائیں بھینسیں اور بھیڑیں مرغیاں اور بکریاں

پامال ہو جاتی ہے ہستی اکی انساں کیلئے
برباد ہو جاتی ہے بستی اکی انساں کیلئے

فطرت کا ہے یہ قاعدہ فطرت کا یہ قانون ہے
انسان ہی کے نام سے ہر جانور مضمون ہے

مرتا ہے جیتا ہے کوئی بھی کسی کے واسطے
اور جانور مرتے ہیں اسکی زندگی کے واسطے

حسرت اگر [illegible] بیکسی [illegible]
افسوس [illegible] پوچھے جس کا ساز بھی یہ سوز ہو

[illegible]
بے علم اپنی موت [illegible]

دو بیٹھ چھوٹے جو ماں ہیں نیچے بھی اسکے پاس ہیں
بکری کی ہیں زندگی اور اسکے دل کی آس ہیں

اپنی رسی سے جاٹتی ہی جو سہی ہی وہ انہیں
کھوٹے کے چاروں سمت لیکر گھومتی ہی وہ انہیں

اوجھل وہ ہو جاتے ہیں جب اک بار اسکی آنکھ سے
ہوتے ہیں جاری آنسوؤں کے تار اسکی آنکھ سے

الفاظ یاد اسکو نہیں فریاد وہ کیونکر کرے
اپنی زباں میں شکوہ بیداد وہ کیونکر کرے

کہتی ہی منہ سے کہ میں صابر اور مجبور ہوں
بچے جو مجھ سے دور ہیں آرام سے میں دور ہوں

سنتا نہیں لیکن کوئی فریاد اس مجبور کی
کرتا نہیں کوئی دوا اس کے دل رنجور کی

وہ سنتا بچوں کے اپنے ذبح ہونے گر
رہ جاتے ہیں بچے اشاروں سے کلیجہ تھام کر

قصاب بھی کھول کر جب دم گراتا ہی اسے
بچوں کی تنہائی کا عالم یاد آتا ہی اسے

گردن اٹھا کر دیکھتی رہتی ہی انکو بار بار
کر ڈالتی ہی ذبح اسکو چھری کی تیز دھار

کہتی ہی منہ سے ابھی کہ میں بچوں سے ہوتی ہوں جدا
میرے یتیمو ہو تمہارا حافظ و ناصر خدا

درد یتیمی یاد جب بچوں کا آتا ہی اسے
اندوہ ان کا خون کے آنسو رلاتا ہی اسے

ہوتا ہی ایسا بھی کہ بچے اکثر اسکے سامنے
ہوتے ہیں ذبح بیکسی مر کے اسکے سامنے

حالت یہ انکی دیکھ کر سودائی ہو جاتی ہی وہ
رسی تڑا نے کے لئے بے طرح گھبراتی ہی وہ

بچوں کو اپنے خون میں آلودہ بیکل دیکھ کر
مجبور رہ جاتی ہی وہ مجبور ادہر دیکھ کر

حسن یہ ہر شے کے لئے اک طرح جاتی ہی وہ
تو سکتی ہی جاتی ہے اور چلاتی ہی وہ

بیچارہ انسان کو مگر احساس کچھ ہوتا نہیں
آنسو بہا کر رہتی ہیں اسکے سامنے روتی نہیں

ہیں اسکے بچے ذبح کرا کر اسکے سامنے
یہ بیٹھ جاتے تھام کے دل آہ کر کے سامنے

بکری کی لیکن بیکسی اُس پر اثر کرتی نہیں
بے چارگی پیدا کبھی دردِ جگر کرتی نہیں

کیا ہو نہیں سکتا، نہ لائے بیچ کر بیکسی لیے
بچوں کے آگے ماں کو اور بچوں کو ماں کے سامنے

کیا ہو نہیں سکتا کہ ہو حسّاسِ حالِ بیکسی
ہونے نہ دے اس طرح اُنکو پائمالِ بیکسی

ہونے کو ہو سکتا ہے، جو چاہے کرے لیکن یہاں
موت آئے اور لائے نہ رنگِ بیکسی ممکن نہیں

کہتے ہیں جسکو بیکسی وہ موت کی تصویر ہے
فطرت کا منشا ہے یہ، انساں کی کیا تقصیر ہے

## دارا کی موت

٦/٨/٩

---

بقا نصیب نہیں عالمِ فنا کے لئے
وہ دو دن چلنے کی خاطر نہ ہر خدا کے لئے

مسافروں کو یہ فطرت کا عام ہے اعلان
قیام کچھ نہیں اس کاروانسرا کے لئے

ملی کسی کو یہاں عمرِ جاوداں نہ کبھی
کسی نے لطف ہمیشہ یہاں نہ آ کے لئے

بنائے سدِ سکندر ہوئی بہت مضبوط
مگر نہ روک نکالی گئی قضا کے لئے

رہا کسی کو میسر نہیں رہا ہے جس
نہ بادشہ کے لئے ہے نہ ہے گدا کے لئے

جنابِ خضر کی حالت جو ہو گئی معلوم
تو آبرو نہ رہی چشمۂ بقا کے لئے

چمن رہے گا نہ باقی چمن کی شادابی
یہ سب بہار ہے دو روز کی ہوا کے لئے

جہاں ہو چین سے رہنا یہ وہ مقام نہیں
کہ دو گھڑی سے زیادہ یہاں قیام نہیں

وہ شاہزادۂ عالی تبار دارا تھا — جو روشنی تھا ہر اک دیدۂ وِلا کے لئے
تھا قصرِ شاہ میں دارا شکوہ جسکا نام — جو فخر و ناز تھا احباب و اقربا کے لئے
کنیزیں بیسیوں تھیں جسکی ہم جلیس نہیں — حسین سیکڑوں تھے ایک لقا کے لئے
تھی اسکی ٹھوکروں نے سر کی ہوئی دولت — تو اسکے ہاتھ گہربار تھے عطا کے لئے
تھا اُسکے پاس زر و مال و لال و گہر — کچھ انتہا ہی نہ تھی جنکی ابتدا کے لئے
پھر النصیب تو گردش میں آگئی قسمت — وہ سعی کرتا تھا اورنگ کے بہا کے لئے
خدا نے بھائی کو اسکے جو کامیاب کیا — تباہی آگئی اس دردآشنا کے لئے

نصیب قسمتِ دارا میں انقلاب آیا
کہ جیسے نکا خطِ تقدیر کا جواب آیا

بلایا بھائی نے جب تخت اسکے ہاتھ آیا — ملا نہ وقت بھی کچھ عرضِ مدعا کے لئے
دیا یہ حکم کہ آنکھیں نکال لو اس کی — سزا یہی ہو فقط اپنے ناسزا کے لئے
سلاخیں لوہے کی اور وہ بھی آتش افگندہ — پھر اُسپہ یہ کہ تھیں جسم سیاہ کے لئے
نکالیں ظلم سے قاتل نے شہرگیں آنکھیں — رہیں نظر میں گنجائشیں حیا کے لئے
ہوا یہ دوسرا پھر حکم اُس کے بھائی کا — کہ سر بھی اسکا جھکے خنجرِ جفا کے لئے
وہاں تو صرف بہانہ تھا اک اشارے کا — ستم ہی ٹوٹ پڑا جانِ مبتلا کے لئے
قدم پہ بھائی کے وار اپنے رکھ دیا سر کو — کہا کہ بھائی مجھے چھوڑ دو خدا کے لئے

ہوئی مگر نہ شنوائی نہ التجائی کی
سنی نہ بھائی نے آخر پکار بھائی کی

پھر ایک دربہ لٹکوا دیا سر دارا — کہ ہو تماشۂ عبرت میں تشنہ کے لئے

یہ حال اُن کا ہے جو صاحبِ حکومت تھے — نصیب جن کا تھا ایوانِ خسرویا کے لئے

جب اُنکے ساتھ یہ قسمت نے نارسائی کی — تو پھر کہاں ہے مفر اور اغنیا کے لئے

نہ کام آئی حکومت، نہ منصبِ شاہی — نہ مال و زر نے دیا ساتھ [illegible] کے لئے

اگر ہے چشمِ بصیرت تو ہے عیاں یہ بات — ثبات کچھ بھی نہیں بے وفا کے لئے

ہر ایک نفس کو چکھنی ہے موت کی لذت — ہزار ہاتھ اٹھا کرے دعا کے لئے

فنا ہے سارا زمانہ، فنا ہے آخر کار — رہا جو ہے تو فقط ذاتِ کبریا کے لئے

رہیں گے پھر نہ یہ پھولوں میں رنگ و بو باقی

رہے گا اس میں معبود ایک ہی باقی

---

## موت

آہ تیرا نام لیتے ہی کلیجہ منہ کو آتا ہے طبیعت ہر ایک کام سے بیزار ہو جاتی ہے اور ایک دفعہ ہُو کا عالم ہو جاتا ہے۔ اے موت تو کیا ہے؟ تیرا کیا کام ہے؟ کہاں کہاں تو منزل پر پہنچانے کے لئے رہنما ہے تیرا کام ایک دنیا سے دوسری دنیا میں لے جانا ہے۔ اے موت تو ہر جگہ ہے تیری حکومت ہر جگہ پھیلی ہوئی ہے خشکی اور تری اور جنگل اور صحرا سب جگہ موجود ہے، کوئی بادشاہ سے بغاوت کر سکتا ہے

برتیری حکومت ایسی ہے کہ بغاوت کیا بلکہ کوئی شخص بھی نظر اٹھا کر نہیں دیکھ سکتا بادشاہ تو اپنی ہی قوم کو ایک نظر سے دیکھتا ہے پر تو ہے کہ سب پر نظر یکساں ہے نہ تو کوئی امیر اپنی دولت کی وجہ سے رہائی حاصل کر سکتا اور نہ غریب اپنی غربت سے بچ سکتا ہے۔ تو عجب بہروپیا ہے کہ ہزاروں شکلوں میں اپنے شکار کے روبرو جلوہ نما ہوتی ہے کبھی تو سانپ کبھی ہیضہ اور کبھی کیا کبھی کباب بن کر آدمی کی روح کو اس کے قفس عنصری سے کھینچ لیتی ہے چاند ستارے آفتاب وغیرہ اپنے معین وقت پر نکلتے ہیں سب کا ایک وقت ہے لیکن تیرا اے موت کوئی وقت نہیں تو وقت کی پابندی کا ذرا بھی لحاظ نہیں کرتی ڈاکٹر اور حکیم تیرے کام میں خلل ڈالتے ہیں لیکن واہ رے موت! تو ان کو بھی نہیں چھوڑتی دنیا میں شاید ہی کوئی مخلوق ایسی ہو کہ تیری چاہنے والی نظر آئے۔ ایک شخص اپنی گاڑی چلا رہا تھا راستہ میں بہت کیچڑ ہونے کی وجہ سے اس کا پہیا اس میں دھنس گیا وہ نامراد بغیر کوشش کئے خداوند کریم سے اپنی موت کا خواستگار ہوا کوئی نوجوان شخص وہاں سُن رہا تھا اسکے سامنے حاضر ہو کر کہا کہ تو کیا چاہتا ہے اُس نے کہا کہ میری گاڑی کو باہر نکال دے وہ شخص بہت ہنسا اور کہا کہ ابھی تو موت چاہتا تھا اور ابھی مدد۔

اُف ۔موت! تو نے کیسے کیسے پری جمالوں کو گور کی تاریک و تنگ کوٹھری میں سُلا دیا کہ پھر کروٹ لینے کا نام ہی نہیں۔ ہائے جن کے محلوں میں ہمیشہ چہل پہل رہتی تھی آج انکو تن تنہا رکھ چھوڑا ہے۔ آہ اس بچہ کو جسنے ماں کی گود سے کبھی بھی سر تک نہ رکھا تو نے گود سے زبردستی چھین کر خاک کے ڈھیر میں چھپا دیا۔ اُف ایسے ایسے امیرزادے جن کو پھول کی سیج پر بھی جلد نیند نہیں آتی تھی وہ بھی خاک پر ایسے بے خبر سوئے ہیں کہ جاگنا قسم ہے۔ ہاں اگرچہ تجھ سے سب کوئی گریز کرتے ہیں لیکن تو نہ ہو تو پھر زندگی کا لطف نہ ہو اور دنیا میں تمام پیر سُست ہو جائیں۔ اے موت تجھے تو اس باغ دنیا سے ایسا پھول توڑنا چاہئے کہ جس کی پتّیاں اپنی سال پیمائی کی وجہ سے پژمردہ ہو چکی ہوں نہ کہ وہ کلی جو ابھی کھلنے بھی نہ پائی ہے اور ہزاروں آنکھیں جس کے جلوہ کی امید میں مصروف نظارہ ہوں۔

گورستان ۔ یہ وہ جگہ ہے جہاں موت یاد آجاتی ہے۔ ہر چہار جانب جو زمین اُٹھی ہوئی ہے اس میں تمام دہقان مٹی کے غلاف سے اپنے آپکو پوشیدہ کر کے ایسے سوئے ہوئے ہیں کہ باد صبا اور صبح کی اذان بھی انکو بیدار نہیں کر سکتی۔ ہائے اس میدان میں کیسے کیسے نوجوان اور پری جمال تن تنہا اپنے اپنے حجرہ میں پناہ گزیں ہیں اور ان لوگوں کا

دیکھنے والا سوائے خدا کے اور کوئی نہیں ہے۔ اے زمیں تو بڑی رحیم ہے اور تو شاہ و گدا کے ساتھ ایک ہی سلوک سے پیش آتی ہے

از نظام المشائخ　　محمد جنید سلیم پوری

# موت اکبر کی نشانی

یہ خوابگاہ اُس بادشاہ جلال الدین اکبر کی ہے جو رجب ۹۴۹ھ میں ست یکشنبہ کو بطن حمیدہ بانو بیگم زوجہ نصیر الدین ہمایوں سے پیدا ہوا تھا اور جسے ۱۳ سال ۸ ماہ ۲۷ دن کی عمر میں تاج و تخت ملا تھا۔ ۲ شعبان جمعہ کو آگرہ سے پیادہ پا اجمیر شریف ہو کر دہلی واپس آیا تھا۔ اور دہلی سے شکار کھیلتا ہوا ۱۳ جمادی الثانی ۱۰۱۴ھ روز چہار شنبہ کو آگرہ میں آ کر رہرو ملک بقا ہوا۔ یہ نادر روضہ جلال الدین اکبر نے اپنی حیات میں بنوا کر بہشت آباد نام رکھا تھا۔ دروازہ روضہ کا اس قدر بلند کہ عنقائے نظر اپنی بے پروبالی و نارسائی سے محجوب۔ یہاں باغ بھی ہے سنگ مرمر کی جالیاں اور پھول بوٹے اپنی نزاکت کے لحاظ سے ایسے ہیں گویا مصوّر نے صفحہ قرطاس پر گلہائے سر سبز کی جھاڑیاں بنائی ہیں۔ اوپر کا تعویذ سنگ مرمر کا محض زیارت گاہ عام ہے اور نود و نہ نام اُس پر کندہ۔ نیچے کے تہ خانے میں وہ اصلی تعویذ ہے جس میں وہ جلیل القدر بادشاہ تنہا سو رہا ہے جو کل قلعۂ سرخ

اور اقلیم ہند کا مالک تھا۔ ہائے نہ سہرا لے سکے آج کوئی شمع ہے نہ وہ فیضی
و ابوالفضل سے عالی مرتبہ ندیم و ہمنوا (مخمس عرش بر شعر داغ)

ایک چادر کفن کی جسکو اوڑھا ہوں پڑا ۔۔۔ اب نہ وہ ہمدرد و ہمدم ہیں کوئی دوسرا
کس سے پوچھوں وہ طلسم رنگ و دنیا کیا ہوا ۔۔۔ زندگی میں پاس سے دم بھر نہ ہوتے تھے جدا
قبر میں تنہا مجھے یاروں نے کیونکر رکھ دیا

اے اجل نہ قہر یہ غضب کہ تو نے ایک شخص کو اکہ سارے زمانہ میں سے
جلال الدین اکبر سے رنگین طبع عالم دوست بادشاہ کو چھین لیا۔ اور چھین کر
ایک ایسے تاریک قید خانے میں بند کر دیا جہاں کسی طرح ہم نہیں جا سکتے
آہ۔ یا تو وہ وقت تھا جب اکبر قلعہ سرخ کے عالیشان دروازہ سے
شان شاہانہ کے ساتھ نکلتا تھا یا آج وہ وقت آیا ہے کہ اسی دروازہ
سے اُس کا حسرت بھرا جنازہ نکل رہا ہے۔ ہے ہے عشق کا دم بھرنے والی انیوں کا
واویلا آسمان کو سر پر اٹھائے ہوئے ہے اور زبانِ عبرت پر مومن کا
یہ نوحہ ہے کہ

مدفن ہے زمینِ چمن وا مصیبتا ۔۔۔ معدوم ہو وہ غنچہ دہن وا مصیبتا
دے منکر و نکیر کو ناچار وہ جواب ۔۔۔ جو جور سے کرے نہ سخن وا مصیبتا
جسکو شکستنِ دلِ عاشق عذاب ہو ۔۔۔ وہ اور جانکنی کے محن وا مصیبتا
تشبیہ آئینہ سے جو ہوتا تھا آب آب ۔۔۔ ملجائے خاک میں وہ تن وا مصیبتا

دیتے تھے جو روش بھی جس آرامِ جان کا — اُس کا غم ہلاک ستدن و مصیبتا

کیا اعتبار دہر کا عبرت کی جا ہے یہ

عشرت سرا کبھی کبھی ماتم سرا ہے یہ

از نظام المشائخ
دہلی

۴۸۶

# یادِ اجل

میں اے اجل ہوں تیرا امیدوار کب سے — تیری مفارقت میں ہوں بیقرار کب سے

ہے میری جان آ جا تجھ پر نثار کب سے — کرتا ہوں آہ تیرا میں انتظار کب سے

مجبور و مضطرب ہوں بے اختیار ہوں میں — اے مرگ تیری خاطر سینہ فگار ہوں میں

اے پُر ز ناز و نخوت اے آن بان والی — اے غم فروشِ عالم اونچی دکان والی

اے صاحبِ رعونت برتر نشان والی — شرم و حیا کی دیوی شاہانہ شان والی

جاں تیرے خیر مقدم کو ترستا ہی ہے لب پر — دل کب سے تیرا رستہ تکتا ہے او ستمگر

اے موت بندِ ہستی سے تو چھڑا دے مجھکو — آزاد کر کے اپنا بندہ بنا دے مجھکو

صہبائے بیخودی کے ساغر پلا دے مجھکو — آ حجرۂ لحد میں چل کر سلا دے مجھکو

اے قہر موت ہی سے ہے وصل کا اک امکان — آ تو دل میں پیارے شفقت تیری قربان

میں ہوں فقط اکیلا کچھ مال ہو نہ زر ہو — وہ گھر کا اک کفن ہو کچھ اپنے پاس گر ہو

کھٹکا نہ رہزنوں کا چوروں کا کچھ نہ ڈر ہو — شادی کی کچھ خبر ہو غم کا نہ کچھ اثر ہو

وہ دن کب آئینگے جب احباب بار رو ہونگے — ہم اپنا سر لپیٹے بے فکر سو رہے ہونگے

غربت کی ہو نہ پروا دولت کی ہو نہ حاجت — عزت کی ہو نہ خواہش ذلت سے ہو نہ نفرت
اعدا سے ہو نہ کینہ یاروں سے ہو نہ اُلفت — اولاد کی محبت ماں باپ کی نہ چاہت
محفوظ ہوں غرض ہم ان ساری آفتوں سے — بے فکر و مطمئن ہوں دنیا کی کلفتوں سے
ہم جانتے ہیں لیکن اے موت تیری خصلت — مکّار بے حمیّت بدچشم بے مروت
تو کب نکلنے دیگی دل کی ہماری حسرت — ہے بیوفائی تیری معمولی ایک عادت
تجھ سے اماں جو مانگے آ کے گلے لگے تو — جو دل سے تجھکو چاہے اس سے الگ رہے تو

از نظام المشائخ

---

# سکندر کا جنازہ

مشعل بزم حکومت فاتح روئے زمین — والیٔ بابل سکندر نامور شاہِ جہاں
چھوڑ کر ساز طرب جب راہیٔ عقبیٰ ہوا — آرزوئیں رہ گئیں سب ساتھ ملتی ہاں کی یاں
نعش یوں تابوت زریں میں رکھی جانے لگی — جس طرح دُرج صدف میں ہے دُرِ یکتا نہاں
بزم ماتم کا سماں عبرت فزا سین تھا — گرد تابوت سکندر سب کے سب تھے نوحہ خواں
بھر کے آہِ سرد بولا اک حکیم نکتہ سنج — مرنے والو مرنیوالے کیلئے کیوں ہو فغاں
ہے مقدم اور موخر کا یہاں بعدِ فراق — ورنہ جانیکو اسی منزل سے ہے ہر کارواں
رہرو ملک عدم کا ہے مگر نقش قدم — ساکن معمورۂ ہستی کو عبرت کا نشاں
وائے حسرت مرگ نے مجبور اس کو کر لیا — کل جو اپنے دشمنوں کو قید کرتا تھا یہاں
ہے اسی سلطان کا یہ جسم بیجان ناظرین — جسکے قدموں سے لگی تھی فتح و نصرت عز و شاں

نکتہ سنجو اتم میں کچھ بھی حسِ عبرت ہے اگر
نذرِ غم نقدِ تحمّل اب کرو مرحوم پر

حکیم ثانی تابوت پر ہاتھ رکھ کر:—

سیم و زر صندوق میں جو بند رکھتا تھا کبھی
آج خود وہ شاہِ معظم ساکنِ تابوت ہے
زندگی سے فتح کر کچھ عالمِ اسباب کو
کاہلی بھی آدمی کے واسطے اک موت ہے
جی سکندر کی طرح اور مر سکندر کی طرح
ذکر رہ جائے ترا گھر گھر سکندر کی طرح

## حکیم ثالث

جائے عبرت ہے جو کل غالب تھا سب پر آج وہ
ہو گیا مغلوب کیسا بیکسی کے ہاتھ میں
سرکشوں کو ضعف جسکے عہدِ دولت میں تھا
رنگ رلیاں کر رہے ہیں وہ خودی کے ساتھ میں
موت کر دیتی ہے کیسی ایک دم کایا پلٹ
نیستی سے سارے استحکام ہو جاتے ہیں ہٹ

## حکیم رابع

یہ وہ صالط تھا خیالِ مرگ کو جسنے نہاں
دل کے پردہ میں رکھا اور آرزوئیں آشکار
پھر قضا کو کیوں نہ ٹالا اور کچھ دن کے لئے
تاکہ بر آتی تمنائے دلِ بے اختیار
ورنہ امیدوں کو رکھنا چاہئے تھا مختصر
دست رس موت سے تاکہ نہ ہوتیں سوگوار
عمر کھوتا ہے بشر امیدِ ناحق کے لئے
چشم وا رکھتا ہے شوقِ دیدِ ناحق کے لئے

## حکیم خامس

کشتۂ فکر و تردد تیری سعیِ ناسپاس
کا نتیجہ بعد تیرے کھل گیا یعنی کہ یاس
احتیاجِ ناسزا نے عمر بھر رکھا ذلیل
جسم فانی کا نزد و عارضی تھا تیرا پاس
بارِ غم بے جسکے سمجھے بے وفائی کی صبح
اور حاصل اس کا لاحاصل گیا ہوں کا ہراس

غیر کا حصہ ہوا سرمایۂ ہستی ترا — اور جواب عصیاں کا ایسے آئے تو دیئے چلا

## حکیم سادس

ایک تجھ پر قصا تو ناصح مستحق بھی تھا — یاد ہیں اکثر تری ہم کو نصائح دلپذیر

تیرا مر جانا مگر ہی آج اک پند بلیغ — زندگی ہے اسی عبرت خیز کب ہی تھی خبر

تو سراپا پند خاموشی ہی سب کے سامنے — چشم عبرت آج عبرت کا تماشا دیکھ لے

## حکیم سابع

کل تری تقریر سے مجلس میں اکثر تھی حریں — چاہتی تھی جلد تو خاموش ہو جائے کہیں

آج ہی آنکو تمنا لول اُٹھنے کی ترے — اور تو چپکا ہی یوں گویا زباں منھ میں نہیں

لگ گئی مہرِ خموشی کیوں لبِ اعجاز پر — کیوں ہیں چپ ہی ہی مصر زبان اسرار پر

## حکیم ثامن

ہر سے حشر کتنی جانیں ان سامنے آئیں — تو رہے زندہ سلامت اور ترا عز و جاہ

بچ سکا لیکن نہ تو دستِ اجل سے تیر کی — آرزو ہی رہی گیا اے جانِ عالم آہ آہ

اک سطح پر خادم و مخدوم دونوں آ گئے — جاں نثار جانِ جاناں جان کھو کر آ گئے

## حکیم تاسع

حکم تھا مجکو بہت دم کہ کر میں تجھسے جدا — لیکن اب تجھ تک رسائی کی نہیں پاتا ہوں راہ

میں ابھی قائم ہوں اپنے عہد پر اور تو نہیں — میرے آقا کیا یہی ہوتا ہے وعدہ کا نباہ

## حکیم عاشر

کم نہیں دن طلوع صبح محشر سے ہاں — جب تلک ہستی عالم ہے رہے گا یادگار

جا بسے جاتے آج کے حرمانِ غم بھر آ گئے — آیوالی برکتیں اس دن کی ہوئیں سوگوار
ہے لہذا مُردۂ عبرت ہر ایسی آنکھ کو — جو زوالِ سلطنت پہ ہو کسی کی اشکبار
آج روئے شاہ اور شاہی کا منظر دیکھکر — تخت کا مالک پڑا ہے تختۂ تابوت پر

از اسوۂ حسنہ میرٹھ — انوار حسن رسوا

# سکندر کا تابوت حلقۂ فلاسفہ میں

نتیجۂ فکر لسان الہند حضرت عزیز لکھنوی

شہر بابل میں سکندر نے کیا جب انتقال — جتنے تھے وابستۂ دولت ہوا ان کو ملال
وہ وفورِ غم دلِ اربابِ دولت سے اٹھا — صبح ہوتے ہی جنازہ شان و شوکت سے اٹھا
چھا گیا وابستگانِ اس دولت کا غم — ابرِ تیرہ بن گیا سلطان کی فرقت کا غم
ہو گیا تیار تابوت مرصع زر نگار — رکھ دیا پیکر سکندر کا بچشم اشکبار
یوں حکیمان اولوالعزم آئے ماتم کیلئے — تھے کشادہ سب کے سینے بارِ غم کیلئے
بیچ میں تابوت تھا اور گرد تھے حلقہ زن — ایک اُن میں سے ہوا اس طرح سرگرمِ سخن
بولے معلوب اک رہا ہو کو کہا اے بادشاہ — موت کو مغلوب کرنیکی نہ نکلی کوئی راہ
دوسرے نے پھر کیا تابوت سے یہ ہی خطاب — اے خدیو معدلت گستر تہ گرد دل کباب
تیرا حصہ پر اغلط اک موت کھائے شہنشاہ — موت پر آیا یہ غصہ تجھکو کیوں اے بادشاہ
تیسرے نے عرض کی اے بادشاہ نامدار — چلتی پھرتی چھاؤں بھی یہ ہستی بے اعتبار
ہاتھ رکھ کر عرض کی چوتھے نے تابوت سے — کتنی جلد اٹھا ہی تو اس محفل ناسوت سے

صحن عالم میں جو کل تک تھی ترے زیر نگیں
سات بالشت اب سمٹ کر رہ گئی ہے وہ زمین

پانچویں نے عرض کی اے بادشاہ باوفا
تو نصیحت ہمکو کرتا تھا جہاں میں بارہا

اے سکندر لیکن اب واقعی عبرت ہو گئی
آج مرنے سے ترے پوری نصیحت ہو گئی

کی چھٹے نے عرض جو کل تک مطیع و رام تھے
ہیبت شاہنشہی سے رعشہ براندام تھے

آج ہیبت سے تری کوئی خمیدہ سر نہیں
سامنے تیرے کھڑے ہیں مطلق انکو ڈر نہیں

ساتواں بولا کہ تھی تیری جدائی ناگوار
آج پہنچوں کس طرح تجھ تک ہماری تھی پکار

آٹھویں نے عرض کی دیکھو حکیم علما
ایک دم میں مٹ گیا اس دبدبے والے کا وقار

کی نویں نے عرض جب دنیا کا یہ انجام ہے
ترک اس کو پہلے ہی کر دیجے میں آرام ہے

عرض کی دسویں نے اب عالم سے شکوہ کیوں بھلا
تنگ ظرفوں میں ترے ہو قبر تنہا کیوں بھلا

تجھکو اس تابوت میں خاموش کیوں پاتے ہیں ہم
چار دیواری میں شہروں کی ترا گھٹتا تھا دم

روح نے چھوڑا ہے کتنی جلد پنجرا کی قفس
یوں گئی تنہا ہی جس طرح اڑتی ہے مگس

خلق مشتاق زیارت اور تو روپوش ہے
گوش بر آواز دنیا اور تو خاموش ہے

کیوں نہ رکھا تو نے امیدوں کو اپنا مختصر
دستبرد موت سے ہر تا مہ تجھکو کچھ خطر

بستیاں آباد تھیں جتنی وہ ویراں ہو گئیں
دیکھتے ہی دیکھتے خواب پریشاں ہو گئیں

## امیر کی موت اور فقیر کی موت

دولتمند جو مرتا ہے
روتا ہے اور غم کرتا ہے

ہائے میں دنیا چھوڑ چلا ۔ مال سے ناطہ توڑ چلا
اور فقیر کو کیا ڈر ہے ۔ مرنا جینا برابر ہے
خالی آئے چلے خالی ۔ پچھلوں کا اللہ والی
ہے یہ نبی کا فرمودہ ۔ مَوْتُ الْفُقَرَاءِ رَاحَۃٌ

۴۸۶

# زندگی کی ہچکیاں

## حضرت اکبر الہ آبادی کی قلم سے

کتاب کم ٹو موت تیار ہو چکی تو مجھے اتفاقاً خیال آیا کہ اس میں لسان العصر وحدان الملت حضرت مولانا سید اکبر حسین صاحب الہ آبادی کا کلام کچھ نہ لکھا گیا حالانکہ انکی تحریریں عبرت و نصیحت کی جان ہیں۔

ارادہ ہوا التماس نامہ تحریر کر کے کچھ منگاؤں مگر دل نے کہا ان کو حوادث ایام نے روز روز کی علالتوں نے اور کبر سنی نے فرمائشوں کی تعمیل سے اوبھا کر دیا ہے۔ ایسی حالت میں تکلیف دینی مناسب نہیں۔

اُٹھ کر الماری میں سے کلیات اکبر حصہ دوم نکال لی۔ اور اس کو سرسری نظر سے دیکھا تو حسب ذیل اشعار تھوڑی دیر میں نکل آئے۔

سالہا سال سے میں یہ کرامت کلام اکبر کی دیکھ رہا ہوں کہ جب کبھی کسی خاص مضمون کے لئے کلیات اکبر کو دیکھا تو ایسے شعر فوراً مل گئے گویا وہ میرے ہی مقصود کے واسطے لکھے گئے تھے۔

ناظرین ملاحظہ کریں کہ یہ اشعار کم و بیش مقصود کے کس قدر موافق ہیں گویا اگر اور مضامین اس کتاب میں نہ ہوتے اور صرف یہی منتخب اشعار لکھ دیئے جاتے تو میرا مقصود حاصل ہو جاتا اور دلوں پر ہر پہلو سے موت کی حقیقت طاری ہو جاتی ہیں لیے اس کتاب میں مختلف حالتوں کے نظارے موت کے متعلق دکھائے ہیں اگر ان اشعار کو غور سے پڑھا گیا تو معلوم ہو جائے گا کہ اس مجموعہ اشعار میں کوئی شعر ایسا نہیں جو مضامین نثر کے کسی نہ کسی حصہ کا عنوان بنانے کی صلاحیت نہ رکھتا ہو

کاش اس وقت میرے پاس کلیات اکبر کا حصہ اول بھی ہوتا اور اس کا انتخاب بھی اس کتاب میں آ سکتا۔ شاید خدا تعالیٰ آئندہ اڈیشن میں یہ توفیق اور موقع عنایت فرمائے۔

حسن نظامی

---

زندگی کی چمک سے دیدۂ عبرت ہی بند | کم نظر ہی جانب گورِ غریباں ہی نوں
ہو او ولیوشن[۱] بس اک تفسیر العالمین | کاش اس کی تہ تک دیکھ لیں مسلماں ان کا راز
بن علیہا فان ہی پر ختم ہی قولِ تناسخ[۲] | کیوں عبث برپا ہی اتنا شور مسلماں ان کا راز

---

جنکے جلوے نہ سما سکتے تھے ایوانوں میں | انکی خاک آج پڑی پھرتی ہی ویرانوں میں
کاش یہ ہوس کو الجھایا ہی افسانوں میں | آنکھ نے دل کو بہت سا رکھا ہی ارمانوں میں

---

[۱] ارتقا [۲] مسئلہ تناسخ بدشمار

جانتے ہیں کہ اجل سر پہ کھڑی ہے لیکن　　محو ہیں انجمنِ دہر میں خوش بیٹھے ہیں

---

عقل حیران ہے پروانوں کی اس حالت پہ　　شمع کو جس میں یہ جاں دے دیتے ہیں

---

چاہتا ہوں میں کہ خواہش موت کی اچھی نہیں　　زندگی بے لطف ہو جائے مگر تو کیا کروں

---

کتنی باتیں ہم اس دورِ فنا میں ہو چکیں　　ابتدائیں کتنی راحل انتہائیں ہو چکیں
سوچ تو دل میں تو اے مصروفِ حالِ صبح و شام　　کتنی صبحیں ہو چکیں اور کتنی شامیں ہو چکیں

---

کسی کو یاں بقا نہیں کوئی سدا رہا نہیں　　یہاں کا رنگ ہی یہ ہے تو کچھ گلا نہیں
غرور تھا نمود تھی - ہٹو بچو کی تھی صدا　　اور آج ہم سے کیا کہوں لحد کا بھی پتا نہیں

---

آرزو مرگ کی تم کرتے ہو اکثر لیکن　　سوچ لو قبر میں آرام ملے گا کہ نہیں

---

شیخ ڈرتے ہیں کہیں منہ سے نکل جائے مرا　　اس لیے جبہ سے کم رکھتے ہیں ایسے لقے

---

پیچیدہ زندگی کے کرو تم مقدمے　　دکھلا ہی دے گی موت نتیجہ نکال کے

---

دلکش صدائے صور تو ایسی نہ تھی مگر — تعظیم حشر کے لئے سب اُٹھ کھڑے ہوئے

---

تیز رفتار نہ ہو اس قدر اے موج فنا — تجھ میں کچھ قطرے ہوا سے ہیں اُبھرنے والے

---

کیوں نہ لوں نام خدا اس بت کی صورت دیکھکر — لوگ کہتے ہیں کہ کلمہ پڑھ کے مرنا چاہیے

---

کیسے کیسے زرنگار ایواں ملے ہیں خاک میں — ریزہ ریزہ اب بھی ویرانوں میں اطلس پوش ہے

---

مٹ رہا ہوں شوق سے دنیا کے قصوں کو مگر — دیکھئے رہتا ہو جسم داستاں کب تک بچ سکے

---

وقتِ طلوع دیکھا وقت غروب دیکھا — اب فکر آخرت ہے دنیا کو خوب دیکھا

---

شکر ملا جسکو رلانے میں مبارک ہو اُسے — ہم نے تو کچھ بھی نہ پایا غم و حسرت کے سوا
مطمئن ہو کے لگاتا ہوں لحد میں بستر — اب اُٹھاتا ہے مجھے کون قیامت کے سوا

---

فرقت یار میں جینے کا سہارا کیا تھا — موت بھی موت سوا موت کے چارا کیا تھا
جان اللہ نے لی جسم ہوا داخل گور — ہم نے بھی دل میں یہ سمجھا کہ ہمارا کیا تھا

---

دنیا کا دیدنی وہ تماشا نکل گیا　　اب گرد رہ گئی ہے یہ میلا نکل گیا
موت آئی عشق میں تو ہمیں نیند آ گئی　　نکلی بدن سے جان تو کانٹا نکل گیا

---

کام کوئی مجھے باقی نہیں مرنے کے سوا　　کچھ بھی کرنا نہیں اب کچھ بھی کرنے کے سوا
موت سے ڈرتے ہیں اب پہلے یہ تعلیم تھی　　کچھ نہیں آتا تھا اللہ سے ڈرنے کے سوا

---

برباد کیا اجل نے مجھ کو کیا؟ یہ کہئے　　روح رواں سنے لیے دامن کو جھاڑ ڈالا

---

جو دیکھی ہسٹری اس بات پر کامل یقیں آیا　　اُسے جینا نہیں آیا جسے مرنا نہیں آیا

---

جاں ہی لینے کی حکمت میں ترقی دیکھی　　موت کا روکنے والا کوئی پیدا نہ ہوا

---

ہر اک کو موت کا اک دن پیام آئیگا　　خدا کا نام لیتے جاؤ کام آئیگا

---

غالباً خاتمہ بالخیر سمجھ لو اس کا　　جسکے مرنے کا کسی نے بھی غم نہ کیا

---

قبروں سے دوستوں کے بکھرے ہیں سو اُدھر　　لوں کیسے نام روؤں میں کس کس نشاں پہ

---

ہر قطرہ اور ذرہ ہے مورد حوادث — دفتر ترا کہاں تک اے زر رقم کہاں تک
شخصی ہوں خواہ قومی سب آیتیں ہیں فانی — کبر و غرور کب تک جاہ و حشم کہاں تک
کہتے ہیں دوست اکبر کو دیکھ کر بحسرت — ہے اس کا دم غنیمت لیکن یہ دم کہاں تک

---

غافلوں کو جلوۂ ہستی بہارِ عید ہے — چشمِ بینا میں مگر یہ مرگ کی تمہید ہے

---

خوشی ہے سب کو کہ آپریشن میں خوب نشتر چل رہا ہے — کسی کو اس کی خبر نہیں ہے مریض کا دم نکل رہا ہے
یہ دیکھتے ہو جو کاسۂ سر غرورِ غفلت سے کل تھا مملو — یہی بدن ناز سے پلا تھا جو آج مٹی میں گل رہا ہے
سمجھ ہو جس کی بلیغ سمجھے نظر ہو جس کی وسیع دیکھے — ابھی یہاں خاک بھی اڑے گی جہاں یہ قلزم ابل رہا ہے

---

اکبر مریض ہے تو دعا بھی اسے سکھاؤ — ایسا نہ ہو کہ صرف دوا ہی کا ہو رہے

---

دم بھر میں جسم و روح کا قصہ تمام تھا — مٹی میں مل گیا وہ یہ اپنے وطن گئی

---

دنیا میں بھی مست اثرِ لغزشِ کُن ہے — پردیس میں ہے روح مگر دیس کی دھن ہے

---

دنیا کیلئے ہنگامے تھے خلق ایک طرف آپ ایک طرف — اب شہرِ خموشاں عالم ہو مٹی ہے لحد کا کونا ہے

---

رو رہے ہیں دوست میری لاش پر بیٹھے ہوئے — یہ نہیں دریافت کرتے کس نے اسکی جان لی

---

اجاڑ ہیں کل تخت پہ تھے زیست کی لذت وہ بھی — اللہ کی قدرت یہ بھی ہے اللہ کی قدرت وہ بھی تھی

---

حسرت میں ختم ہو گئی انتہائے زندگی — حل ہو سکا نہ ہم سے معمائے زندگی
اس زندگی سے خود ہی کیا ہے تجھے امیر — تجھکو یہ کیوں ہے شوق و تمنائے زندگی

---

جھک کر یاد کر لیتا ہوں اسی موت کو — حاضری ہو جاتی ہے اللہ کے دربار کی

---

مفتون ہو گئے ہم اس بے بقا چمن کے — آنکھوں میں خاک ڈالی مٹی کے پھول بن کے
ہستی کو اپنی سمجھیں بنیاد اپنی وہ کیا ہیں — اٹھے جو ہیں بگولے برباد ہوں گے بن کے
گو بچی بہت ہے اس میں فریاد بیکسوں کی — ٹکڑے اڑیں گے اک دن اس گنبد کہن کے

---

روح کہتی ہے کہ روٹھی تجھ سے جاں — جسم کہتا ہے سنبھالی جائے گی
زندگی کی کل ہے پیچیدہ تو جسم — سانس لے لے کر چلا لی جائے گی

---

جس کو تمنا نہیں ہے وہ دلکشا ہمیں ہے — جس کو رضا نہیں ہے اس کا یہاں نہیں ہے

---

مسرت ہوئی ہنس لئے دو گھڑی — مصیبت پڑی رو کے چپ ہو رہے
اسی طور سے کٹ گیا دورِ زیست — سُلایا شبِ گور نے سو رہے

---

دوزخ کے داخلہ میں نہیں اُن کو عذر کچھ — دو لٹو کوئی لگا دے جو اُن کا بہشت میں

---

ہم کیا کہیں احباب کیا کارِ نمایاں کر گئے — بی۔ اے ہوئے نوکر ہوئے پنشن ملی پھر مر گئے

---

سنتا ہوں قبر مری ریل میں آ جائیگی — خود مٹا ہوں جب اسی راہ میں ملبہ بھی سہی

---

زندگی بھی ہی مصیبت موت بھی برباد ہے — کس قدر اس دور میں بگڑا ہوا ہر دن ہے
ماسٹر ہیں شرع میں لڑکوں کی سعادت دیکھئے — اُن کا وہ ٹوٹ لیتے ہیں پڑھے ہیں سین ہے

---

سناؤں آپ سے مرنیکے بعد کیا ہوگا — پلاؤ کھائیں گے احباب فاتحہ ہوگا

---

ہوا آج خارج جو میرا سوال — کہا میں نے صاحب سے با صد ملال
کہاں جاؤں اب میں ذرا یہ بتاؤ — وہ جھلا کے بولے جہنم میں جاؤ
یہ سن کر بہت طبع غمگیں ہوئی — مگر اس تصور سے تسکیں ہوئی
کہ جب اہل یورپ میں بھی ذکر ہے — تو بیشک جہنم بھی ہی کوئی شے

---

نقش ماضی منظرِ بے معنی و مبہم ہے     مصلحت فطرت کی ہے یا وہن کا مقسوم ہے
بہ رہا ہے لاکھوں ہی موجوں میں یہ بحرِ فنا     وِرد کے قابل فقط یا حیّ یا قیوم ہے

---

نہ پھیلا پاؤں تو اتنا حیاتِ چار روزہ میں     سمجھ لے قبر میں تیرے لیے جا صرف دو گز ہے

---

ابھرا ہے رنگ سودا دیوانگی بھری ہے     ہے جوشِ موسمِ گل جو پھول ہے پری ہے
شمع اور پتنگ سے ہے ہر صبح وعظِ عبرت     یہ بھی مرے پڑے ہیں وہ بھی بجھی پڑی ہے

---

روح کا بیجا سا ستے بڑا سائیں ہے     اس لیے ہادیِ دیں مطلوبِ حق شناس ہے

---

یہ جو ہنگامۂ تزئینِ عشق و کامرانی ہے     تماشا سا غافلوں کا آج ہے کل اک کہانی ہے

---

بعد مردن کچھ نہیں یہ فلسفہ مردود ہے     قوم ہی کو دیکھئے مردہ ہے اور موجود ہے

---

## عزت کو موت     ۲۸۶

---

موجودہ زمانہ میں خود مختار بادشاہ صرف چار تھے۔ اور ان چاروں کی عزت آسمان کا تارہ بنی ہوئی ساری دنیا میں چمکتی تھی مگر خدا تعالیٰ نے

دکھا دیا کہ اس عزت کو بھی موت آیا کرتی ہے اور عزت کے طلبگاروں کو
اس انجام سے ڈرایا کہ جنکی عزت میں کروڑوں آدمی جھکے ہوئے تھے
جب وہ آن کی آن میں ملیا میٹ ہو گئی تو تم اس فانی عزت کی طلب
میں آخرت کے اعزاز باقی کو کیوں بھولے جاتے ہو۔

موت ہر چیز کو آتی ہے اور عزت کی موت سب موتوں سے بڑھ کر دردناک ہے
کیونکہ عزت کی خاطر انسان جان دینی گوارا کر لیتا ہے کسی شاعر نے کہا ہے

حشمت مٹے جلال مٹے کر و فر مٹے    مال و منال سارا مٹے گھر در مٹے
سب جائیں مٹ بلا سے پر نام رہ جائے    اور آبرو کے جیتے جی انسان رہے

لیکن اللہ تعالیٰ نے قرار دیا ہے کہ عزت فقط خدا کی ذات کو سزاوار ہے۔
آدمیوں کی عزتِ خام و عزتِ ناقص ہیچ ہے۔

دیکھا ان دو چار سالوں میں لگا تار کیسی کیسی
عزتوں کے تاج تاراج

ہوئے ہیں سب سے پہلے سلطان عبدالحمید خان ثانی ترکی معزول ہوئے
ان سلطان کی وہ ہیبت اور شوکت تھی کہ تمام دنیا انکے نام سے کانپتی تھی
اور یورپ میں اس تاجدار نے تہلکہ ڈال رکھا تھا۔ لاکھوں آدمیوں کی جان
اس ایک مشت خاک کے ہاتھ میں تھیں مگر جب خدا نے اپنی قدرت کا تماشا
دکھانا چاہا اور عزت کی درج سلب کرنے اور عزت طلب لوگوں کو عبرت
دلانے کا ارادہ کیا تو اس شوکت کا نے اوپر کی دنیا ادھر کر دی۔ اور سلطان

عبدالحمید خاں تاجور سے ایک معمولی قیدی بنا دئے گئے۔ جو آج تک گمنامی اور بے عزتی کی قید میں چپ چاپ پڑے ہیں۔

دوسرے عزت دار تاج پوش شاہ ایران تھے۔ انکی عزت بھی خاک میں مل گئی۔ اور چند پرجوش نوجوانوں نے انقلاب کر کے بادشاہ کو نکال دیا اور اسکے بیٹے کو جانشین کر کے پارلیمنٹ قائم کر دی۔

تیسری بے عزتی چین کے حکمراں کی ہوئی۔ جو ہزاروں برس سے کروڑوں آدمیوں پر گویا خدائی کر رہا تھا مگر اس عزت کی اجل بھی آئی اور انقلاب نے اسکو گورمیں دفن کر دیا۔

چوتھی عزت زار روس کی تھی جو یورپ و ایشیا کے عظیم الشان حصوں پر نہایت دبدبہ اور خود مختاری سے سلطنت کر رہا تھا اور جسکی عزت کا آفتاب انقلاب کی بے شمار گھٹاؤں سے کبھی بھی چھپا نہ تھا۔ کیونکہ عزت کی موت کا وقت نہ آیا تھا۔ لیکن مارچ ۱۹۱۷ء میں منحوس گھڑی آگئی اور اس نے ذرا سی مہلت بھی علاج کی نہ دی۔ جس سے وہ اپنی عزت کے مرض کا علاج تو کر سکتا۔ مرگ ناگہاں جس کا نام ہے وہ اس شہنشاہ اعظم اور اسکی بیگم کو برداشت کرنی پڑی۔ ایک گھنٹہ پہلے وہ مملکت وسیع روس کا ایسا شہنشاہ تھا جسکے اشارہ چشم پر سر تسلیم ہوتے تھے اور ایما سے ارد پر جانیں آرادہ باقی تھیں۔ جسکی ہاں اور جسکی ناں پر لاکھوں کروڑوں جی سے کے فوری فیصلے

محصور تھے اور جسکی طرف بڑے بڑے بادشاہوں کی آنکھیں لگی رہتی تھیں
مگر ایک گھنٹہ کے بعد وہ ایک قیدی بن گیا۔ اور مجرموں کی طرح اسے
غلاموں کا حکم سننا پڑا۔ اسکی شہنشاہ بیگم نے نہایت بےکسی اور غریبانہ
عاجزی سے یاس وہراس کے یہ جملے کہے۔

"اب میں محض ایک ماں ہوں۔ اور بیمار بچوں کی حفاظت کر رہی ہوں"
یہ اس عورت کے الفاظ ہیں جسکے حکم نے لاکھوں بچوں کو یتیم کرا دیا تھا
جسکی مرضی سے بےشمار عورتیں بیوہ ہو گئیں۔

کس کی مجال تھی جو زار روس اور اسکی بیگم کی خوابگاہ میں دراسا چلا جاتا
مگر آج ان دونوں کو قیدیوں کی طرح قبل ازوقت بیدار کیا جاتا ہے
اور جانوروں کی مثل ہانک کر مقام نظربندی پر پہنچایا جاتا ہے۔
اور یہ غریب کچھ نہیں بول سکتے اور نہیں کہتے ہیں ... کہ ہم تمہارے
ہر حکم کی تعمیل کو تیار ہیں۔

اے انسان عبرت پکڑ اس انجام سے۔ اے آدمی ڈر اپنی گردش سے
غرور نہ کر عزت پر اترا نہ جا کہ ایک دن [illegible] آیا کرتی ہے
اور ایک وقت سب جاہ وجلال [illegible] ہیں۔
[illegible] کے چھلکے [illegible] گور میں ہیں پڑے
کہ جہاں [illegible] اور [illegible] مالک تھے

جس چمن میں تھا بلبلوں کا ہجوم — آج اس جا ہے آشیانۂ بوم
مظہر ہستی کا جو سر ملے تھے — [illegible]
گردش چرخ سے ہلاک ہوئے — استخواں تک [illegible] خاک ہوئے
ذات معبود جاودانی ہے — باقی جو کچھ ہے [illegible] فانی ہے
صبح دم طائران خوش الحان — پڑھتے ہیں کل من علیہا فان

## ۵۸۹ ٹائٹانک جہاز کی اصل

کئی برس ہوئے یورپ میں ایک جہاز بنا تھا جس کا نام ٹائٹانک تھا۔ اس جہاز میں ایسے آلات اور ایسی چیزیں لگائی گئی تھیں جو اسے ڈوبنے نہیں دے سکتیں۔ اور یورپ کے ہر عاقل شخص کو یقین تھا کہ یہ جہاز کسی طوفان میں غرق نہیں ہو سکتا۔ یہ سب سے بڑا جہاز تھا۔ اس میں دنیا کے عیش کا سب سامان فراہم کیا گیا تھا اسکو اہل عقل کی کاریگری کا سب سے بہتر نمونہ سمجھا جاتا تھا یہی وہ چیز تھی جسکے گھمنڈ نے انسانوں کو دریا کے خطروں اور موت کے اندیشوں سے بے پروا کر دیا تھا۔

حضرت نوحؑ کے طوفان پر جنکو یقین نہ تھا۔ حضرت نوحؑ کی کشتی کی نجات پر جو ایمان نہ لاتے تھے۔ عالم اسباب کی مدد سے موت کا مقابلہ کرنے اور اس پر فتح پانے کا جنکو غرہ تھا وہ سب حیران رہ گئے جب انھوں نے

اخباروں میں یہ پڑھا کہ ٹٹانک جہاز ایک برف کے ٹکڑہ سے ٹکرا کر آناً فاناً
میں ڈوب گیا اور اسکے بڑے بڑے نامور مسافر موت کے گھاٹ اتر گئے
ان میں انگلستان کے مشہور انشاپرداز مسٹر اسٹیڈ ایڈیٹر ریویو آف ریویوز بھی تھے
سمندر میں قدرتی برف کی ایک چٹان تیرتی پھرتی تھی۔ رات کے
وقت جہاز اس سے ٹکرایا۔ مسافر بے خبر پڑے سوتے تھے۔ ان کو جگایا
گیا۔ کہ اٹھو جہاز ڈوبتا ہے اور موت آتی ہے۔ تو انہوں نے جھلا کر جواب
دیا جھوٹے ہو یہ جہاز قیامت تک نہیں ڈوب سکتا۔ اس میں اس قسم کے
آلات لگے ہوئے ہیں جو کمالات سائنس کی بہترین یادگار ہیں اس
جہاز کو کسی قسم کا خطرہ نہیں ہے۔ تم بکو مت۔ جاؤ سونے دو۔
مگر وہ پھر ایسے سوئے کہ اب شاید قیامت کو بیدار ہونگے۔ ٹٹانک چند منٹ
میں غرق آب ہو گیا اور عقل پر گھمنڈ کرنے والے اپنے بستروں پر پڑے
ہوئے دم گھٹ گھٹ کر مر گئے۔
جب موت آگئی تو انہوں نے دیکھا کہ زندگی اور موت خدا کے قبضہ میں تھی
انسان بالکل بے بس تھا۔ اور ہماری بڑی بھول تھی جو ہم نے خدا کو چھوڑا
اور اسباب مادی پر بھروسہ کیا۔
قدرتی برف سمندر کے کھاری پانی میں غوطے کھاتی تھی۔ اور وہ آدمی جو
بجلی کی روشنیوں میں ہوٹلوں کے اندر بیٹھ کر شیشہ کے گلاسوں میں سوڈا

برف ہلا ہلا کر پیا کرتے تھے۔ آج وہ خود سمندر کے گلاس میں برف اور سوڈا واٹر (آب سمندر) میں مل کر اس تنکے کی طرح جھٹکے کھا کھا کر دم توڑ رہے تھے جسکو کبھی کبھی انہوں نے گلاس میں دیکھا تھا اور خان سامان پر خفگی ظاہر کی تھی۔

حسن نظامی

# بادشاہوں کا وقت آخر

سلطان محمد تغلق نے ۲۱ محرم ۷۵۲ھ کو حالت نزع میں اشعار ذیل موزوں کئے تھے ؎

| | |
|---|---|
| بسیار دریں جہاں چمیدیم | بسیار نعیم و ناز دیدیم |
| اسپانِ بلند بر نشستیم | ترکانِ گراں بہا خریدیم |
| کردیم بسے نشاط و آخر | چوں قامتِ ماہِ نو خمیدیم |

---

رقعہ شہنشاہ عالمگیر (اورنگ زیب) جو بحالت نزع بنام شاہزادہ اعظم شاہ لکھا گیا تھا۔

سلام علیکم و علی من لدیکم پیری رسید و ضعف قوی شد۔ قوت از اعضا رفت۔ یگانہ آمدم و بیگانہ می روم۔ خبر از خود ندارم۔ کہ کیستم و چہ کارہ ام نفسے کہ بے ریاضت رفت افسوس آں باقی ماند۔ مالگذاری و رعیت

پیروی هیچ از من نیامد۔ عمر عزیز از دست رفت۔ خداوند در خانه دارم
و روشنائی آن در چشم تاریک خود نمی بینم۔ حیات پایدار نیست، دوا از
نفس رفته نشانی پدیدار و از استقبال هم توقع مفقود است، حافظ قشون
گروه حیرم و پوست تنها گذاشت۔ فرزند کام بخش اگر چه به بیجاپور رفت
اما نزدیکی ست و آن عالیجاه از آن هم نزدیک تر۔ عزیز القدر شاه عالم
از همه دورتر فرزند زاده محمد عظیم بحکم الله العظیم نزدیک هندوستان
رسید و لشکریان همه بی دست و پا و سراسیمه همچو من مضطرب که از خدا و
تنهائی گزیده در حالت اضطراب است و چون سیماب سراسیمه فهمید که صاحب
نعمتی داریم هیچ با خود نیاوردیم و ثمرهٔ گناهان همراه می بریم نمیدانم که
در چه عقوبت گرفتار خواهد شد هر چند نظر بر الطاف و رحمت امید قوی
است اما نظر بر اعمال و افعال تفکر می گذارد ع

هر چه باد باد ما کشتی در آب انداختیم

اگر چه از خود رفته را فکری نماند اما چون عالم دل تنگی است همه را بخدا می
سپارم حیات بندگان اگر چه پروردگار خواهد کرد لیکن نظر بر عالم ظاهر بر
فرزندان هم ضرور است که خلق الله و مسلمین ناحق کشته نه شوند۔ فرزند زاده
بهادر را دعای آخرین بگویند وقت رخصت ندیدم۔ اشتیاق باقی ماند
بیگم بظاهر اگر چه ملول است لیکن مالک دلها خدا است۔ کوته اندیشی

موشات جُز ناکامی ثمرہ ندارد۔ الوداع الوداع الوداع۔

## ترجمہ

سلامتی ہو اوپر تمہارے اور اُس کے جو تمہارے ساتھ ہو۔ بڑھاپا آیا
اور کمزوری کی زیادتی ہوئی۔ اعضا کی دوت جاتی رہی۔ تنہا ہی آیا تھا
اور تنہا ہی جاتا ہوں۔ مجھے کچھ خبر نہیں کہ میں کون ہوں اور کس کام کا
ہوں جو دم ملا یاد الٰہی گذرا [illegible] باقی [illegible] مالگذاری و رعایا
پروری کچھ مجھ سے نہ ہو سکی اور عمر عزیز مفت برباد ہوئی۔ اللہ تعالیٰ
میرے گھر میں موجود ہے مگر اُس کا نور میری چشم کور (اندھی آنکھ) نہ
دیکھ سکی۔ زندگی ناپائدار ہے۔ دم گذشتہ کا کوئی نشان باقی نہیں نہ
آئندہ کی امید باقی ہے قوت نے گوشت و کھال کو تنہا چھوڑ کر مفارقت
کی۔ میا کام بخش اگرچہ بیجاپور پہنچ گیا مگر قریب ہے اور تم اس سے بھی
زیادہ قریب ہو عزیز القدر شاہ عالم (بہادر شاہ) سب سے زیادہ دور ہے
فرزند زادہ (پوتا) محمد عظیم بحکم اللہ العظیم ہندوستان کے قریب پہنچ گیا۔
کل فوج بے دست و پا پریشان اور میری طرح مضطرب اور سیماب وار (پارہ
کی طرح) بیقرار ہے۔ نہیں سمجھتے کہ خدا میرے ساتھ ہے۔ میں کچھ اپنے
ساتھ نہیں لایا تھا لیکن گناہوں کا بوجھ اپنے سر پر لئے جاتا ہوں۔
نہیں معلوم کہ کس عذاب میں گرفتار ہوں گا اگرچہ اللہ تعالیٰ کی رحمت و

مہربانی تھی اور اس پر نظر ہے لیکن اپنے اعمال و افعال کی وجہ سے فکر نہیں جاتی۔ جو کچھ بھی ہو ہو (اللہ مالک ہے) میں نے ناؤ دریا میں ڈال دی ہے۔

اگرچہ ایک خود رفتہ کو کسی کا کیا خیال ہو سکتا ہے لیکن چونکہ دنیا عالم ولایتی ہے لہذا تم سب کو اللہ کے سپرد کرتا ہوں۔ ایسے بندوں کی معاملت اللہ تعالیٰ خود کریگا لیکن بعالم ظاہر فرزندوں پر لازم ہے کہ مخلوق خدا اور مسلمانوں کے کشت و خون کا باعث نہ ہوں۔ فرزند زادہ بیدار کو آخری دعا لہو۔ رخصت کے وقت نہ دیکھنے کا اشتیاق باقی رہا اگرچہ ظاہر پوشیدہ ہے لیکن دل کا حال خدا جانتا ہے۔ عورتوں کو بیماری اور بیکسی کے سوائے ناکامی کے کوئی ثمرہ نہیں رکھتی۔ رخصت رخصت رخصت۔

ترجمہ رقعہ عالمگیر بادشاہ بنام شاہزادہ محمد کام بخش بوقت نزع فرزند جگر بند من جہاں تک میرا اختیار تھا میں نے نصیحت اور وصیت کی لیکن چونکہ خدا کو منظور نہ تھا کسی نے نہ سنا۔ اب کہ میں بیگانہ جانا ہوا تمہاری بے بضاعتی پر رحم آتا ہے۔ لیکن بے سود ہے میں نے جو کچھ عذاب و گناہ کیا اس کا پھل اپنے ساتھ لئے جاتا ہوں عجیب بات ہے کہ میں دنیا میں آیا تو تنہا تھا لیکن جاتا اس قافلے کے

ساتھ ہوں۔ سوائے خدا کے مجھے کچھ نظر نہیں آتا۔ لشکر اور لشکریوں کا
خیال اور بھی موجب ملال اور وبال آخرت ہے۔
مجھے اپنی کچھ خبر نہیں ہے۔ میں نے بہت سے گناہ کئے ہیں نہیں
معلوم کس عذاب میں مبتلا ہوں گا۔ مخلوق کی نگہبانی اگرچہ رب العالمین
خود کرے گا لیکن مسلمانوں اور فرزندوں پر بھی واجب ہے۔
جو کچھ ضروری تھا تمہارے حق میں کہا گیا اس کو دل و جان سے
منظور کرو ایسا نہ ہو کہ مسلمانوں کا کشت و خون ہو اور اس کا وبال
میری گردن پر عائد ہو۔ تمہیں اور تمہارے بیٹوں کو اللہ کے سپرد
کرتا ہوں اور خود رخصت چاہتا ہوں۔ اضطراب کی حالت ہے۔

سعید احمد مارہروی

---

۴۸۶

شاہی محل میں دم توڑنے والی نور جہاں کو دیکھنا۔ یہ فلاکت زدہ
ایرانی امیر کے گھر میں اسوقت پیدا ہوئی کہ وہ بیابان کا مسافر نان
شبینہ سے محتاج مارا مارا ہندوستان آرہا تھا۔
ہوش سنبھالا تو شاہزادہ جہانگیر ابن اکبر شاہ بادشاہ کی محبوب نظر ہوئی
اسی وجہ سے شیر افگن خاں گورنر بنگالہ سے بیاہ کر کے پایۂ تخت سے
دور بھیجدی گئی۔

اکبر مرا۔ جہانگیر تخت نشین ہوا۔ تو نورجہاں شہنشاہ بیگم بنی۔ ہندمیں سونے چاندی کے سکے اسکے نام پر چھپے اور شہنشاہ نے دو کباب اور ایک پیالہ شراب کے عوض سلطنت اسکے ہاتھ فروخت کر ڈالی۔
وہی نورجہاں ہے جو ایک جیب حاپ کوہستان میں پیدا ہوئی تھی اور ماں نے اسکو جنگل میں اکیلا ڈال کر آگے کو راستہ لیا تھا یہی نورجہاں ہے جو اکبر کے شاہی باغ میں کھڑی تھی جہانگیر کی اسکی نگاہ لڑی تھی بھول پن سے اسی نے کبوتر ہاتھ سے اڑا دیا تھا
یہی وہ عورت ہے جسکی خاطر شیر افگن خاں جہانگیر کے ہاتھوں مارا گیا۔
اسی دم توڑنے والی نے سلطنت ہند کے داعیہ داروں کے دم خم توڑ کے رکھ دئے تھے۔ طوطی کی طرح چہکنے والی۔ بلبل کی مثل بولیاں بولنے والی۔ بزم شاہانہ کی شمع رزم شاہانہ میں شیروں کی مانند آگے بڑھ کر گرجنے والی۔ اسی کی تدبیروں نے بڑے بڑے عالی دماغ حکمرانوں کے جوڑ توڑ کو نیچا دکھایا تھا۔ یہی دریا کے کنارے ایک عظیم الشان لشکر سے تیر کمان ہاتھ میں لیکر لڑی تھی۔ یہی ہے جسکے گلے میں سونے کا طوق اور ہاتھ پاؤں میں طلائی ہتکڑیاں بیڑیاں ڈالی گئی تھیں۔ پھر وہی ہے جس نے تلوار کے منہ سے اپنی جان بچا کر حریفوں کو پاش پاش کر کے رکھ دیا تھا۔

# آج اسکی موت آئی ہے

آج اس نے سفر آخرت پر کمر باندھی ہے اب کوئی تدبیر۔ کوئی لطیفہ کوئی شعر۔ کوئی نگاہ ناز کوئی سحر تیر ہیں اسکی جان کو پنجۂ اجل سے بچا نہیں سکتا۔

دو شالہ اوڑھے لیٹی ہے۔ چھت پر نگاہیں ہیں۔ دل میں آہیں ہیں سر کا وارث نور الدین جہانگیر بادشاہ خاک میں جا سویا۔ شاہ جہاں جو ساری عمر نور جہاں کی آنکھوں میں کھٹکا سریر آرائے سلطنت ہے۔ مدتوں کے رنڈاپے کے بعد آج موت اسکی زندگی مانگنے آئی ہے۔

نور جہاں سوچتی ہے۔ میں کیسی بدنصیب تھی اسوقت کہ مصیبت کے ایام میں پیدا ہوئی اور ماں باپ نے صحرا میں اکیلا ڈال دیا۔ اور کیسی خوش قسمت تھی اس وقت کہ میری بدولت ماں کی نوکری ہوئی پھر باپ کو امیری ملی۔ اور کیا زمانہ تھا۔ وہ۔ کہ مجھ پر جوانی نے طلسم کا غازہ ملا تھا دنیا کی ہر شے مست نظر آتی تھی۔ میں چلتی تھی تو پیروں تلے خلقت کے دل مسلے ہوئے۔ روندے ہوئے کچلے ہوئے پاتی تھی نرگس کو دیکھتی تو اسکو شرما کر گردن جھکاتا ہوا خیال کرتی۔ اور مجھ کو گھمنڈ ہوتا کہ اس پھول سے میری چشم بیمار کی دید برداشت نہ ہو سکی گل لالہ پر نگاہ جاتی۔ اسکے داغ دار سینہ کو دیکھتی تو جی الٹرین سے

کہا کہ شاید میری فرشتہ نے اس کا سمنہ واع وار بنایا ہے۔ یا میری طرح کسی اور حسین پر اسکا جی آیا ہے۔

چمن میں سرو شمشاد کے سایہ تلے جاتی تو اپنے قد رعنا کی زیبائش پر آپ ہی آپ اترائی۔ اور کہتی۔ مجھ سے زیادہ نہیں ہیں یا اونچے ہیں یا نیچے ہیں۔

ہوا چلتی۔ پھولوں کی ڈالیاں جھومتیں تو میں کہتی۔ انکو تو ہوا جھوکا ہی ہے۔ مجھ پر کیا بلا آتی ہے کہ چلتے چلتے جھکی پڑتی ہوں اندر کوئی چیز ہے جسکے لستہ سے بے قابو ہوئی جاتی ہوں۔

میں وہی نورجہاں ہوں ریشمی صبا کے دامن کھینچی تختہ چمن پر ہری گھاس کو اسی شوخ ٹھوکروں سے ٹھکراتی۔ سوتے فتنوں کو جگاتی دبی قیامت کو اٹھاتی جا رہی تھی۔ سامنے سے شہزادے ولی عہد کبوتر ہاتھ میں لیئے تشریف لائے۔ آداب کو جھکی شرم نے بھی جھکایا۔ جوش شباب نے نظروں کو نگاہوں سے ملایا۔ وہ دم بخود ہو کر کھڑے ہو گئے۔ میں بے اوسان ہو کر پیچھے ہٹی۔ نہ اُن کا قدم آگے بڑھا اور نہ میرا قدم پیچھے ہٹ سکا۔ آخر وہ بولے۔ اور کہا۔

لڑکی میرے کبوتر لیلے۔ میں اتنے ذرا پھول توڑتا ہوں۔ میں نے بسر و چشم کہا۔ مگر کیونکر کہا۔ دل کا اس وقت کیا عالم تھا آج اس کیفیت کو

کیونکر تصور میں لاؤں۔ اب وہ وقت ہی نہیں رہا۔
ایک کبوتر پھڑک کر اُڑ گیا۔ شہزادے واپس آئے۔ اور بولے۔
ہائیں میرا کبوتر کیا ہوا۔ میں نے عرض کی۔ صاحب عالم۔ اُڑ گیا۔
بولے کیونکر۔ میں نے ہاں شاید میں نے ہی۔ بہت سادگی۔
بہت بھول پن سے دوسرے ہاتھ کا کبوتر اُڑا کر کہا۔ جناب اس طرح۔
شہزادے پھر چپ ہو کر۔ اور کچھ دیکھ دیکھ کر۔ اور ایک ہلکا سا
سانس لیکر۔ جس سے میں نے گرمی۔ خنکی اور سب ہی کچھ محسوس کیا
اُلٹے پھرے۔ اور محل کی طرف بڑھے۔ میں کھڑی رہ گئی۔ میری برابر
ہوا گلاب کی شاخ کا سر ہلاتی تھی۔ بے تاب پتیوں کو فرش خاک پر
گراتی تھی میں نے دل کی ایک نامعلوم حالت سے بے چین ہو کر
برگ گل کو دیکھا۔ مگر شاید کچھ نہ دیکھا۔ میری آنکھوں پر ایک خمار نے
پردہ تان دیا تھا۔ ابھی میں اپنے ہوش کی اس نیرنگی پر غور کرنے
نہ پائی تھی۔ ابھی میرے دل نے اس ہوش ربا منظر کی لذت کو آ پ سے
لب سے دور نہ کیا تھا کہ شہزادے پھر اُلٹے پھر کر آئے۔ اور فرمایا۔
تمہارا نام کیا ہے۔ میں نے قبا کے دامن کو اس طرح مضبوط پکڑ کر
کہا گویا میں ایک بھاری چیز پر سہارا دیتی ہوں۔ میرا نام مہر النسا ہے
امیر غیاث کی بیٹی۔ شہزادے نے پھر ایک مایوس مگر ان کہی نظر مجھ پر

